ـابـ

بندہ قابل ہو شبیہی بتوں سیا کی کا — آیا برس ہوا کا مام جب آرام آیا (شبیہی)

روٹھ کر اُس سے یُوں جو کل بھاگا — ناگہاں دل کی بے قراری میں

آیا اُس سے روز کر پھر کر — تاک کے اُدھ اچھل گیا ری میں (قصۂ انشا)

(۲) گھیر لینا۔ آدبانا۔ غالب آنا۔

مجھ میں کچھ حال نہیں ہو اُٹھائی ہلاؤ — ورنہ فرش ایک کوئی لم میں مجھے آلیتا ہے (جرأت)

فقرہ ہے۔ گھر سے نکلتے ہی مینہ نے آلیا۔ رستے میں آدمی نے آلیا۔

**اَب** ۔ ع۔ تابعِ فعل وظرفِ زمان۔ س (अब) اب۔ پراکرت (اوں) ابچھ (ابھن) مارواڑ (ابار، مگر (اکئی۔ ابری) ترہُت (اکھین) پنجاب (اد) فارسی (اکنوں) اور اگر صرف ہندی سے اس کا مادہ نکالیں۔ تو یُوں سمجھنا چاہئے (...) کا مخفف ہے (۱) اِس سمیں۔ اِس وقت۔ اِس گھڑی۔ حالا۔ اِس دم۔ اِس زمانہ میں۔ پنجابی زبان میں اَہن (۲) ان دنوں میں۔ اس وقت میں۔ دو دنیوں فی زمانہ۔ فی الحال۔ موجودہ حالت میں۔

دیکھا خیال ہو تو وہ صورت عیاں ہے اب — پہلو میں دل کہو نکلا جا کہاں ہے اب (رشک)

(۳) اسی وقت۔ اسی گھڑی۔ اسی دم۔ تُرت۔ فوراً۔ پنجابی میں ہُنے۔

(۴) آیندہ۔ آگے کو۔ پھر۔ پھر کبھی۔

مجھ کو مٹا چکے مگر اب کیا مٹاؤ گے — میری جگہ تمہارے قدم کا نشاں ہے اب

سوزِ دروں نے مایۂ ہستی جلا دیا — یہ دم نہیں ہے سینے میں میرے دُھواں ہے اب (رشک)

ظاہر شکستگی میں بھی ہو زینتِ قدیم — دل وہ خرابہ ہے کہ تبرک مکاں ہے اب (رشک)

چونکہ د۔ ب۔ ج۔ ک۔ ل باہم بدلتے ہیں۔ اس سے اِن تمام لفظوں کا ایک ہونا ثابت ہے۔ جیسے دُبدُبا۔ بُلبُلا۔ جھلسنا۔ جھلسنا۔ دھانسنا۔ کھانسنا وغیرہ۔

**اَب اَب کر کے** ۔ ع۔ تابعِ فعل۔ تھوڑے دنوں سے۔ زمانۂ حال سے۔ بالفعل۔ آج کل چند روز سے۔ حال میں۔ ان دنوں میں۔ فی زمانہ جیسے اب اب کر کے اس کی عادت دُرست ہوئی ہے۔

**اَب بھی** ۔ ع۔ تابعِ فعل (۱) اس وقت میں بھی۔ اس حال یا اس صورت میں بھی (۲) تسپر بھی۔ تو بھی۔ تاہم۔ پھر بھی۔

**اَب تب ہونا** ۔ ف۔ فعل لازم۔ مرنے کے قریب ہونا۔ جان بلب ہونا۔ گھڑی ساعت پر ہونے کے موقع پر بولتے ہیں۔

**اَب تک** ۔ ع۔ تابعِ فعل۔ اب تلک۔ اب تو ہی۔ اس گھڑی تک۔

اب

اس وقت تک۔ تا حال۔ تا ایندم۔ ابھی تک۔ تا ہنوز۔

**اَب تو پتھر تلے ہاتھ دب گیا** (کہاوت) یعنی اب تو سخت مشکل میں پھنس گئے۔ لاچار اس مصیبت کو بھگتنا پڑیگا۔

**اَب سے دُور** ۔ ع۔ تابعِ فعل۔ جب کسی بیماری یا کسی ناگوار واقعے مثلاً وبا وغیرہ کا ذکر دوہرانا ہوتا ہے۔ تو یہ کلمہ زبان سے کہہ کر اس کا ذکر کیا جاتا ہے۔ یعنی خدا اس وقت سے دُور رکھے۔ دُور از جان۔

یہ کیا کہا کہ تجھے پہچانتے نہیں ہم تو — وہ اب سے دُور تمہاری سبھی میں کس کا تھا

تک کے ٹکڑے پہ گئے کُتا کا اُسنے — ذلیل و خوار تجھے اب سے دُور دِیں نے کیا (جُرأت)

**اَب کے** ۔ ع۔ تابعِ فعل (۱) اس دفعہ (۲) پھر۔ دوبارہ (۳) آیندہ آگے کو۔ اگلی دفعہ۔

**آب** ۔ ف۔ ڈ۔ اسم مذکر۔ س عور (अप) اپ (۱) وہ تیسری صورت جو گرم و سرد ہوا یعنی حرارت و برودت کی ترکیب سے پیدا ہوتی ہے۔ پانی۔ جل۔ نیر۔

لاتی ہے آنکھ اک سنبھالنا جنگ سے — مارا پڑوں تو قتل لے آپ کا لگ ہے (ذوق)

بکان تو قصہ کیجئے تماشا کے آب کا — تڑپے ہے تیغ آنکھوں میں دم حباب کا (غافل)

تیغ بجلتے ہیں ہیلے جراحت بند ہے ٹانکے — تو قاتل تیغ کو کس پہ شیر سے بجھاتا ہے (رند)

(۲) مینہ۔ بارش۔ برکھا۔

ہو گلشن میں ہم نہیں ہیں حسینوں کی کچھ بہر — بہتے ہیں آب بادِ بہاں دشمن چراغ گل (ناسخ)

(۳) آنسو۔ اشک۔ آنسو آنکھوں کا پانی۔

گر یہ دن رات کا ہو نازِ رقیب تو تلاش — ہاتھ دھو بیٹھیں گے آخر دیدۂ تر آب سے (مغفور)

(۴) پسینہ۔ عرق۔ پسیو۔

معنوں وصال یا شبیہی دم شاں — خجلت سے آب ہو گئے گوہر نہ ہو سکے (شبیہی)

(۵) شیرہ۔ رس۔ نچوڑ۔ فشردہ نچوڑا یا ٹپکا یا ہوا عرق مطلق عرق مجازاً شراب کے معنے بھی دیتا ہے۔ جیسے آبِ انگور۔ آبِ انار۔ آبِ گُل۔ تیزاب وغیرہ۔

نقاش زیبا ہو جو ہو یہ شیشۂ سفید شیخ پہ — دستِ آبِ تاک سے منہ کی رنگ ہے (ذوق)

(۶) اسم مؤنث۔ صفائی۔ چمک۔ دمک۔ رونق۔ روشنی۔ براقی۔ تاب رُوپ۔ درخشندگی۔ جلا۔ تازگی۔ طراوت۔

آدمی میں جوہرِ ذاتی نہ ہو تو کیا — موتی کی قدر ہوتی ہے موتی کی آب سے (غافل)

جوہر خوب کہ کا ہوا آبِ خرب — خوب تو آب کی خوبی سے ہے شمشیرِ گوہر (ذوق)

آب

خط سے نکم ہو کیونکہ رخ یار کی چمک | جاتی رہی ہے آئینہ کی زیر زنگ آب (ظفر)

تیرے رخسار کو کس منہ سے دیجے تشبیہ | گل میں یہ آب نہیں شمع میں یہ تاب نہیں (شیدا)

مجھے اشکوں کو ملا کر تم گہر سے دیکھنا | کس میں اچھی آب ہے اور کس میں اچھی تاب ہے (نامعلوم)

(۷) باڑھ۔ دھار۔ تیزی۔ بُرّش۔ روانیٔ تیغ۔ سختیٔ آہن۔ کاٹ۔ جوہر شمشیر و خنجر۔ بجھاؤ ٭

لئے ہی جاتی ہے دل شکایت تشنہ کامی کی | بتا لبیک ہے تیغ میں خنجر میں پیکاں میں (ذوق)

خضر سے کہہ اسی چھوڑو نگا تو خنجر سے | آب آہن کی ملاوٹ آب حیواں میں نہیں (ناسخ)

تم کے بیوپ تپتے نہیں بسمل تیرے | آب خنجر سے یہ سرو منہ کو نہا لیتے ہیں (تنہا)

(۸) صیقل۔ ساؤپ۔ آبداری۔ پالش ٭

**آب آب** صفت (۱) پانی۔ پانی (۲) پتلا۔ رقیق۔ سیّال ٭

بینہ کیا لگا ان مُرلیا انہیں بھی خوب | دھو ئیں گند زمیں جگر آب آب سے (نسیم دہلوی)

**آب آب کرنا**۔ ۱۔ فعلِ لازم (۱) پانی پانی کرنا۔ پانی مانگنا ٭

گئے روایت جانکو ہیکسی مقتل کی پانی | آب آب کر مر گئے سرہانے رہا پانی (مثل)

(۲)۔ فعلِ متعدی۔ شرمندہ کرنا۔ لاج دلانا۔ شرمانا۔ جھپانا۔ لجانا ٭

ہوتا ہے چشم تر سے صدف غرق بحر شرم | اشک آب آب کرتے ہیں دُرِّ یتیم کو (اسیر)

**آب آب ہونا**۔ ۱۔ فعلِ لازم (۱) پانی پانی ہونا (۲) پسینہ پسینہ ہونا۔ عرق عرق ہونا ٭

آمد صبا کی یہ ہوئے یہ گل آب آب | چھڑکا نہ ہو گیا ہے چمن میں گلاب کا (ناسخ)

ہوئے آب آب مثل زہرہ | دیکھ کر سرو قد یار درخت (ر)

کوئی ہو گئی شرم سے آب آب | کوئی رہ گئی انگلی دانتوں میں داب (شوق)

(۳) رقیق ہونا۔ بہہ نکلنا ٭

اے چارہ گر ندامتِ بیجا نہ لیجیو | دل چاک ہو چکا ہے جگر آب آب ہے (نسیم دہلوی)

(۴) شرمندہ[1] ہونا۔ خجل ہونا۔ منفعل ہونا۔ جھینپنا۔ نادم ہونا۔ سُبک ہونا۔ خفیف ہونا۔ ہلکا ہونا ٭

آب

تشبیہ آئینہ سے جو دیتا تھا آب آب | مل جائے خاک میں وہ بہت واقعی تھا (مومن)

قامت سرو کی آگے یار جل خشنا دہر | شیشۂ نرگس کو تیرے دیکھے نرگس ہوا آب آب (جوش)

نرگس مست یار کے آگے | ہو گئی حیرت سے آب آب شراب

(۵) ناچار ہونا۔ مجبور ہونا۔ بے بس ہونا ٭

ساقی ابھی آب آب ہے برگشتہ بخت سے | صہبا ہے خشک ہو جام حباب میں (ناسخ)

(۶) بھر آنا۔ اُمنڈ آنا ٭

مل جاتا ہے کا ہی بیکسی پہ آب آب | تیغ جب آئی گلے تک صبح صبا ہو گئی (اسیر)

**آبِ[1] بقا**۔ (ف۔ ع) اسمِ مذکر۔ (۱) امرت۔ آبِ زندگانی۔ آبِ حیات یعنی وہ پانی جس کے پینے سے آدمی کبھی نہیں مرتا حیات ابدی جو دوسری زندگی میں ہوتی ہے ٭

شربتِ مرگ سے محروم نہ رہتا کبھی خضر | لیک ناکام کیا تھا ہوس آب بقا نے رکھا (ذوق)

کہانیاں ہیں حکایات خضر و آب بقا | بقا کا ذکر ہی کیا اس جہانِ فانی میں (ر)

گرو دو گے بقا کو تم آن ترے کے دم بوسہ | تو اس کے تئیں گر دو تم آبِ بقا دو گے (بقا)

کچھ جلدی ہی آتی ہے مری جان میں تل | پانی ترے خنجر میں ہے کیا آبِ بقا کا (ساحت)

**آب بگڑنا**۔ (ف۔ ہ) فعلِ لازم (۱) ماند ہونا۔ آبداری نہ رہنا۔ بے آب ہونا۔ چمک کا جاتا رہنا۔ جلا نہ رہنا۔ بے آب ہونا ٭

(فقرہ) ہاتھوں میں آنے سے شیشے کی آب بگڑتی ہے ٭

(۲) دھار گُند ہونا۔ باڑھ گرنا۔ گُھٹّا ہونا (ہتیاروں کے واسطے)

(فقرہ) اُسترا نہ چھوؤ آب بگڑ جائیگی ٭

**آب پاشی**۔ ف۔ اسمِ مؤنث۔ (آب پاشیدن) (۱) چھڑکاؤ۔ درختوں میں پانی دینا۔ کھیت سینچنا۔ پانی چھڑکنا۔ پانی پٹانا (۲) محکمۂ نہر ٭

(فقرہ) یہ آب پاشی میں نوکر ہیں ٭

**آب پاشی کی**۔ (محاورہ) چھینٹا دیا۔ دم دیا۔ فریب دیا ٭

**آب تاب**۔ ف۔ اسمِ مؤنث (آب تابیدن) (۱) بھڑک۔ چمک

[1] جب آدمی کی طبیعت غم و ہم یا خجالت و انفعال سے گھٹتی ہے اور دل پر بند پڑتا ہے۔ تو اس کی توجہ سانس لینے کی طرف کم ہو جاتی ہے۔ اور اس انقباض سے جو بخارات قلب جسم کے اندر جمع ہوتے ہیں وہ مسامات کی راہ سے نکلنا چاہتے ہیں جیسا کہ [illegible] سے پانی بن جاتے ہیں چونکہ اکثر بخارات [illegible] مشہود کیا کرتے ہیں اس سبب [illegible] پسینہ آیا کرتا ہے۔ ظاہر ہے کہ آدمی کو شرمندگی سے بہت بڑا صدمہ پہنچتا ہے اور اسی وجہ سے [illegible] طبیعت پر [illegible] کہ [illegible] بخارات پیدا کرنے کا باعث ہوتا ہے۔ اس لئے شرم کے عرق عرق یا آب آب ہونے سے [illegible] انفعال پر اطلاق کر لیا ہے۔ آگے خدا جانے ٭

[1] چونکہ لوگوں کا خیال ہے کہ بحر ظلمات میں ایک ایسا چشمہ ہے جس کا پانی پی لینے سے آدمی کبھی نہیں مرتا خضر علیہ السلام سکندر اعظم کے واسطے اس چشمے کے رہنما بنے تھے بعض تو کہتے ہیں کہ سکندر وہاں پہنچا تو اس نے [illegible] دیکھا کہ [illegible] زندگی [illegible] نہ [illegible] بہت [illegible] کام دیتا ہے [illegible] عبداللہ [illegible] خضر علیہ السلام [illegible] سکندر [illegible] خضر [illegible] زندگانی کے معنے ٭

اب

باقی دیکھو (آب نمبر ۶) سے

جنت میں بھی ہے جو پانی مجھ کو اُسکے نہانے کی یہ آب تاب کہاں خانۂ امامیں ہے (شہیدی)

(۲) آرایش ۔ زیبایش ۔ رونق ۔ رُوپ سے

خلعے عقل ہو گئی اُسکے لاہن کی آب و تاب خضر کے فیض قدم سے آبِ حیواں بڑھ گیا (ناسخ)

**آب جانا** ۔ (ف ۰۰) فعلِ لازم (۱) رونق کا جاتا رہنا ۔ مدہم ہو جانا ۔ ماند ہو جانا ۔ بدرُوپ ہو جانا سے

ستِ شعلہ کو کان میں اسی تابِ آنکہ آب گیا سنت میں جاتی رہی تیری اصل کی آب و تاب (دبیر)

**آب جوش** ۔ ف ۔ اسم مذکر ۔ (۱) یخنی یا شوربا (۲) پانی میں جوش دی ہوئی چیز (۳) منتخے ٭

**آب چڑھانا** ۔ (ف ۰۰) فعلِ متعدی (۱) مانجنا ۔ صیقل کرنا ۔ صاف کرنا ۔ جلا کرنا ۔ اُجالنا ۔ چمکانا ٭

(۲) باڑھ رکھنا ۔ دھار رکھنا ۔ سان رکھنا ۔ دھار نکالنا ۔ تیز کرنا ۔ پتھر چٹانا ٭

**آبِ حیات** یا آبِ حیواں (ف ۔ مع) اسم مذکر (آبِ حیوان) (۱) اثر دیکھو (آبِ بقا) وہ چشمۂ حیوان جسے بحرِ ظلمات میں پانی کا ہونا خیال کرتے ہیں سے

قاتل شہید زندۂ جاوید ہو گئے آبِ حیات کیا تیرے خنجر کی آب تھی (ظفر)

نے سکندر نہ ڈھونڈہ آبِ حیات چشمۂ خضر خوش بیانی ہے (نامعلوم)

یہ نہیں ہے خاصیوں کو کرو بیش گانہ چشمۂ خضر پڑے اگر آبِ حیات کا (جرأت)

پیا جس نے پانی یار کے چاہِ زنخداں کا خضر ہوئے وہ کب محتاج تیرے آبِ حیواں کا (عزیز)

خیالِ شب کو محبت ہو گیا جو اُسکی ظلمت کا دہن یار کو سمجھا میں چشمۂ آبِ حیواں کا (آتش)

قتل کے بعد لبِ معشوق میں پانے جاناں رہ گیا تشنۂ عمرِ خضر تھا آبِ حیواں لب پر گرا (شہیدی)

جو لذت آشنائے مرگ ہوتا خضر تو ہرگز نہ پیتا آبِ حیواں ڈوب مرتا آبِ حیواں میں (ذوق)

(۲) استعارۃً لبِ معشوق ۔ دلبر کے ہونٹ جن کے ہونٹ معشوق کا مُنہ

لیس تھی دل ہو لبِ جاناں پر خضر عمری گھٹا چھائی ہوئی آبِ حیات (دبیر)

ملا کر لب سے یار اُس نے نہ ہونٹوں کا بیکند سے گیا پیاسا نہ پہنچ کر آبِ حیواں پر (۔ ۔)

دلی کے دہن پہ میرا دہن کل کی بات تھا یہ شاخِ خضر ملک آبِ حیات تھا (نامعلوم)

(۳) مجازاً رونقِ حُسن ۔ چہرہ کی آب سے

ابھی حسن سبزۂ خط سے نہ تھا آبِ حیات چاہِ ذقن سے نکل گیا (نامعلوم)

(۴) بادشاہوں کے پینے کا پانی ۔ صاف ٹھنڈا پانی ۔ میٹھا پانی ٭

حضور والا کے لئے آبِ حیات حاضر کرو پانی کیلئے آبِ حیات ہے

اب

(۵) مشاہیرِ شعرائے اردو کا تذکرہ مؤلفہ مولوی محمد حسین آزاد ٭

**آبِ خضر** (ف ۔ مع) اسم مذکر (۱) وہ پانی جس کو خضر علیہ السلام پی کر اب تک زندہ ہیں ۔ مراد اُسی آبِ حیات اور آبِ بقا سے ہے جس کا اوپر بیان ہُوا ٭

**آب خیز** ۔ ف ۔ صفت ۔ ایسی زمین جس پر دریا کا پانی گذر چکا ہو وہ زمین جو بگڑی نہ ہو ۔ وہ زمین جس کا پانی پاس ہو (عام)

**آب دار** ۔ ف ۔ اسم مذکر (آب + دار) (۱) پانی رکھنے والا نوکر ۔ وہ شخص جس کو پانی کی خدمت سپرد ہو ۔ اسکولوں ۔ کلبوں ۔ جلیل القدر صاحب لوگوں ۔ نوابوں ۔ بادشاہوں ۔ اور امیروں کے گودام شراب کا داروغہ جسے شراب پلانے اور اُسکی نگرانی کرنے کی خدمت سپرد ہو ۔ داروغۂ آبدار خانہ ٭

(بادشاہوں اور امیروں کی سرکار میں نہایت معتمد آدمی کو یہ کام سونپا جاتا ہے ۔)

(۲ ۔ صفت) چمک دار ۔ مُجلا ۔ منجھا ہوا ۔ چمکیلا ۔ چمکایا ہوا ۔ تابندہ ۔ جھکول ۔ جھلکتا ہوا ۔ صاف ۔ مُصفّا ۔ رُوپ دار ٭

(بہت صاف چاشنی اور مُربّہ کے شیرہ کو بھی آبدار کہتے ہیں ۔ کیا آبدار موتی ہے کیا آبدار چاقو ہے ۔ ایسا آبدار تیغچہ کبھی نہ دیکھا ہوگا جیسا کیا آبدار مسالہ پکایا ہے ٭)

ہے جوہرِ ابرو ترا آلودہ ہنگامِ غضب کرتی تیغ اس سے زیادہ آبدار سا نہیں (ظفر)

(۳) باڑھ دار ہتھیار ۔ خوب کاٹنے والا ہتھیار ۔ تیز دھار کا ہتھیار سے

یہی میری سزا ہے لیکے تیغ آبدار مارئے وہاں مجھ کو گردن جس جگہ پانی نہ ہو (معروف)

غرض کھینچ کر خنجرِ آب دار کیا سینۂ دل کو اُس کے فگار (دہلوی)

(۴) عمدہ ۔ لطیف ۔ نفیس ۔ پُر مضمون ۔ لائقِ تعریف ۔ خوبصورت ۔

کیا شعر ہیں آبدار معروف گویا موتی پرو گئے ہم (معروف)

اے خامہ بس تمہید تا کجا لکھ جلد کوئی مطلعِ مضمونِ آبدار (نسیم دہلوی)

رخصت وہ ہو کر خانۂ نقاش کا ناتہ مس کر سکا نہ کھینچنے کے تصویرِ آبدار (۔ ۔)

**آب دار خانہ** ۔ ف ۔ اسم مذکر ۔ (۱) وہ مکان جہاں آب دار اپنے اہتمام میں باحتیاط پانی رکھتا ہے ۔ پانی رکھنے کا مکان ٭

**آب داری** ۔ ف ۔ اسم مؤنث ۔ (۱) آبدار خانہ کی خدمت ۔ پانی رکھنے اور پلانے کی نوکری ٭

(۲) جِلا ۔ صیقل ۔ چمک ۔ اوپ ۔ باڑھ ۔ دھار سے

اگر ہو آبروئے انساں میں ہوئی شجاعت کی کیونکر نہ تیغ میں ہو بھلی ہو پیدا آبداری (ذوق)

---

سلہ پنیہ کی شمائی ۔ چٹیے کا ایتھا

آب

قتل کرتی ہو عرق آلودہ ابرو خلق کو کیا تری تلوار پہ ہے آب داری ان دنوں (امانت)

(۳) رونق۔ صفائی۔ آب و تاب +

چشم بد دور میرے اشکوں میں موتیوں کی سی آب داری ہے (تعشق)

(فقرہ) آب داری کا مول ہے +

(۴) خوبی۔ خوبیٔ مضمون۔ لطافت۔ طرزِ بیانی +

آبداری ورعنائی بحرِ مضمون کی دیکھ موج دریا ہو گئی شرمندگی سے آب آب (مضمون)

**آب دست** (ف) اسم مؤنث۔ (آب + دست) فارسی لغات والوں نے منہ ہاتھ دھونے اور وضو کرنے کے پانی کو لکھا ہے۔ اور مجازاً وضو اور استنجے پر بھی اطلاق کیا ہے۔ اِس کی اِضافت کثرتِ استعمال سے اُڑ گئی۔ اُردو میں صرف طہارت۔ استنجے۔ پاکی کے معنی میں بولتے ہیں

(فقرہ) اُسے آبدست کا تو شعور رہے ہی نہیں

**آب دست کرنا یا لینا۔** ل۔ فعل متعدی (۱) استنجا کرنا۔ طہارت کرنا۔ رفعِ حاجت کے بعد پانی لینا (ہندو) ہاتھ پانی لینا۔ گانڈ دھونا ــ ہاتھ دھونا یا ٹُھیانا +

**آب دوز یا آب دوز کشتی۔** ف۔ اسم مؤنث وہ کشتی جو زیرِ آب چلے عربی میں اسے غواص کہتے ہیں +

**آب دینا۔** ل۔ فعل متعدی۔ (۱) چمکانا۔ جلا دینا۔ اُجالنا۔ آب داری دینا + بجھا دینا +

چمن دہر میں جوں سبزۂ شمشیر ہیں ہم آب کی جائے دیا کرتے ہیں زہرِ آب مجھو (ذوق)

(۲) تیز کرنا۔ سان لگانا۔ پتھر چٹانا۔ باڑھ رکھنا + صیقل کرنا۔

شراب تیرا سی تو پی کے اہل بزم کو دیکھ بقصدِ قتل سپہر تیغ نگہ کو آب تو دے (معروف)

دی کسی دل شکستہ نے سے تیغِ نگہ کو آب شور و فغاں کو نگہِ خراشی مگر نہ تھی (شیفتہ)

**آب رکھوانا۔** ا۔ فعل متعدی المتعدی۔ (۱) باڑھ رکھوانا۔ سان رکھوانا۔ صیقل کرانا۔ جلا دلوانا +

تشنگی سے عاشقوں کا کام ہوتا ہے تمام خنجر پہلا بکس دن آب ٹو رکھوائیگا (نامعلوم)

**آبِ رواں۔** ف۔ اسم مذکر۔ (آب + رواں) (۱) بہتا پانی۔ جاری پانی (۲) ایک قسم کی نہایت باریک ململ عیرۂ دریا +

نہیں چھپتا کہاں سے تر جسم عریاں کہ پہنا ہے کسے یہ آب رواں کا دھوکا

یہاں آ کھوں سے اپنے چھپوانا آب بنی ہے وہاں نقاب آب رواں کی (رشک)

جان صاحب واقفِ دیکھے کہ ہو کچھ نکل جاتا ہے کیا آب رواں رہتا ہے (جانصاحب)

**آبِ زُلال۔** (ف + ع)۔ اسم مذکر۔ (آب + زُلال) صاف پانی۔ مزہ تقاضور مادہ زلال کا زلل قرار دیا ہے +

(فرہنگ نویسوں نے لکھا ہے کہ زلال ایک کیڑے کا نام ہے جو برف میں پیدا ہوتا اور جسامت میں دو انگلی سے زیادہ نہیں ہوتا۔ یہ کیڑا بہت کم چلتا اور کم ملتا ہے چونکہ عرب میں پانی کا قحط ہے اِس سبب سے اکثر عرب جب اِن کے ہاتھ یہ کیڑا لگتا ہے تو اُسی کو نچوڑ کر حلق سے اُتار جاتے ہیں اور بڑی تعریف کرتے ہیں کہ ایسی کسی پانی میں یہ خنکی اور شیرینی نہیں پائی جاتی۔ مجازاً ہر ایک ٹھنڈے اور میٹھے پانی پر اِس کا اِطلاق ہوتا ہے۔ جناب قیس صاحب مؤلف منتہی الارب قاموس نے لکھا ہے کہ زلال ایک چھوٹے سے خاص جانور کا نام ہے جس کی رنگت سفید ہوتی ہے جب وہ مر جاتا ہے تو اُسے پانی میں ڈال دیتے ہیں جس کی تاثیر سے پانی ٹھنڈا ہو جاتا ہے۔ یہی مصنف ارسطو کے حوالے سے ہمارے اُس بیان کی بھی تصدیق کرتا ہے جو ہم نے اوپر لکھا ہے کہ اُس کا ایک انگلی کے برابر قد ہوتا ہے۔ اور اُس کے جسم پر زرد و زرد دھبے ہوتے ہیں)

(۱) صاف اور شفاف پانی۔ زرِ محلول۔ نتھرا ہوا پانی۔ نسوکھ پانی۔ نسوت پانی (۲) کسی دوائی کا عرق جو صرف نتھارا جاوے + نتھرا ہوا پانی یا عرق (۳) نہایت میٹھا اور شیریں پانی۔ ٹھنڈا پانی خوشگوار پانی۔ صحت بخش پانی +

**آبِ زمزم۔** ف + ع۔ اسم مذکر۔ (آب + زمزم) مادہ (زم) بمعنی گنگنانا۔ گھمنا ہوا (۱) کھاری پانی۔ ململا پانی۔ (از منتہی قاموس) (۲) کعبہ کے کنوئیں کا پانی۔ اگرچہ یہ پانی ململا ہے مگر اِس کا پینا نجات کا وسیلہ تصور کیا جاتا ہے

گیا جو اُس کو ہے یہ تُو بچشم تر آب آیا حرم سے لاتے ہیں جس طرح زائر آب زمزم کا (ناسخ)

ترے عارض کو یوں خوشگوار آب مسلم تجھ مسلمان کو جیسے شیریں آبِ زمزم کا (رفعت)

(کہتے ہیں کہ جب بی بی ہاجرہ کے پیٹ میں حضرت اسماعیل پیدا ہوئے تو حضرت ابراہیم علیہ السلام بی بی سارہ کو رشک ہونے کے خیال سے انہیں عرب کے میدان میں چھوڑ گئے۔ یہاں آکر حضرت اسماعیل علیہ السلام پیدا ہوئے تو اُس وقت اُن کی والدہ کو نہایت تشنگی ہوئی اور پانی کے واسطے اِدھر اُدھر پھرتی پھریں مگر کہیں نشان بھی نہ پایا۔ حضرت اسمٰعیل پڑے ہوئے ایڑیاں مار رہے تھے ان کی ایڑیوں کی جگہ سے پانی رسنے لگا۔ اور بعض لوگوں کا بیان ہے کہ حضرت جبرئیل نے خدا تعالیٰ کے حکم سے اُس زمین پر آ کر ایک ایسا مارا کہ زمین کا پردہ پھٹ گیا اور پانی اُبھر آیا۔ غرض جب وہ پانی نکلا تو آپ نے چاروں طرف سے ریتی روک کر اس پانی سے ارشاد فرمایا کہ زم زم یعنی تھم جا تھم جا جبھی اِس جگہ کے چشمے کا نام زمزم ہو گیا۔ چونکہ یہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کا ایک معجزہ ہے اضافہ کعبہ میں بھی اِس کا پانی ترقی پذیر ہے اِس سبب سے اہلِ اسلام اِس کی بڑی عزت کرتے اور دُور دُور لے جاتے

ابر

لیں۔ بلکہ مرتے وقت اِس پانی کا نشہ میں پڑا ہا عث نجات تصور کرتے ہیں۔ اُن کا اعتقاد ہے کہ اِس چشمہ میں جنت کی سوت ہے اور اِنہی سے حدیث پر عمل اِرادہ کیا ہے اسلئے آبِ شفا ہے۔ مشہور ہے کہ آدمی جس چیز کی نیت کرکے اِس پانی کو پیتا ہے اُسی کا مزہ اُسکو ملتا ہے۔ بعضوں نے شہد کا مزا پایا ہے بعضوں نے دُودھ کا ذایقہ لیا ہے اِس کے علاوہ یہ پانی غذا کا کام بھی دیتا ہے۔ واللہ اعلم بالصواب +

**آبِ شور۔** ف۔ اِسم مذکر (آب۔ شور)۔ (۱) کھاری پانی۔ سمندر کا پانی + (۲) جزیرہ انڈمن +

**آبِ شورہ۔** ف۔ اِسم مذکر۔ (آب + شورہ) (۱) شورہ کا پانی یعنی شورے سے ٹھنڈا کیا ہوا پانی۔ (۲) مجازاً افشردہ یعنی کھانڈ میں لیمو کا عرق ڈال کر جو شربت بنا لیتے ہیں۔ عوام اُس کو بھی آبشورہ کہتے ہیں +

**آبِ کوثر۔** (ف + ع) اِسم مذکر (۱) اُس نہر کا نہایت مصفّا صاف پانی جو بہشت میں واقع ہے۔ منتخب اللغات میں لکھا ہے کہ کوثر اُس نہر کا نام ہے جو بہشت سے آکر حوضِ کوثر میں گرتی ہے۔ یہ حوض بہشت کے باہر واقع ہے ؎

دیکھی جسکی حق بات آیا آبِ کوثر ہُم تھے سے سادے ارشد خوا ہانِ آبِ آتش (درشہ)

**آبِ نقرہ۔** (ف + ع) اِسم مذکر (۱) چاندی کا پانی۔ گلائی ہوئی چاندی (۲) پارہ +

**آبِ نے۔** ف۔ اِسم مونث (آب + نے) شیرہ کی وہ چھوٹی سی نلی جو پانی میں ڈوبی رہتی ہے +

چونکہ گُڑگُڑی کی ایک طرف کی نلی پانی میں ڈوبی رہتی ہے جس کے باعث سے آواز نکلتی ہے اِس لئے آبِ نے کہنے لگے)

**آب و تاب۔** ف۔ اِسم مونث۔ (آب + تافتن) (۱) تیزی۔ روشنی رونق۔ چمک دمک۔ اِسی معنی آب تاب میں دیکھو ؎

آب تابِ چشم جاناں دیکھ کر ثابت ہوا بھرتے ہیں صانع قدرت نے موتی کر شکر (رشد)

سے پہلے آب و تاب ہو جاتی ہیں ساری چیزیں خراب ہو جاتی ہیں (سحر)

خدا کمر، ما ہِ حُسنِ رُخ روشن کی کہے تب دن آفتابِ حُسن پہ آئے زوال کے رات (امانت)

(۲) زیب و زینت۔ آرایش۔ زیبایش +

وہ جو ابر قادِرِ دُنیا جو ہے آبِ و تاب اہلِ صورت کا ہے دریا اہلِ معنی کا سراب (نظیر)

**آب و خور۔ یا آب و خورِش۔** ف۔ اِسم مونث۔ (آب + خورش) دانہ پانی (۱) آب و دانہ۔ روزی۔ رزق۔ کھانا پینا۔ ان جل۔ خوراک +

ابر

**آب و دانہ۔** ف۔ (عوام) آب دانہ۔ اِسم مذکر۔ (۱) دانہ پانی۔ روزی رزق۔ کھانا پینا۔ ان جل۔ خوراک ؎

ذرا تو اپنے اسیروں کی سے خبر صیاد قفس میں کیسے ترستے ہیں آب و دانہ کو (جرأت)

آپ اُدھر آتے تھے اِدھر ہم تو دامِ کیسی گرہ ائی نہ تھی کچھ آب و دانہ کی ہوس (مصحفی)

حساب کی ہمارا حشر میں ہوگا نہ کچھ کیونکہ تمام عمر بھر تو جگر غم ہی ہم نے کھایا پیا (ناسخ)

قفس میں غم نہ ہوا اپنے آب و دانہ کا وہے طراوت و بہارِ چمن کی فکر رہی (رشید)

(۲) مجازاً قسمت۔ مقسوم پہ لکھا۔ سرشتہ تقدیر +

(چونکہ تمام ایشیائی لوگوں کا خیال ہے کہ ایک ایک دانہ پر خدا تعالیٰ نے مُہر کر دی کہ وہ اِس کے نام کا ہے یا اُسکے نام کا ہے اِس وجہ سے اُمورِ تقدیری و سرنوشت وغیرہ پر اِس کا اطلاق ہونے لگا) ؎

ثابت ہوا کہ عالمِ ہستی ہے بے ثبات کھینچیگا پھر عدم کی طرف آب و دانہ کیا (نسیم دہلوی)

کیا زبردست آب و دانہ ہے گھر کا دیکھنا نکالا دریا سے تو کیسا جلد پہنچا کان میں (ناد ر)

کہاں ہم کہاں قیدِ مُوا یہ جو ساتھ یہ تھی بات سب آب و دانہ کے ہاتھ (میر حسن)

دکھایا کنجِ قفس کیونکر آب و دانہ نے وگرنہ دام کہاں میں کہاں کہاں صیاد (بیخود)

ہم کہاں اور کہاں قفسِ صیاد ہوئے مجبور آب و دانہ سے (؟)

**آب و دانہ اُٹھنا۔** فعل لازم۔ رزق اُٹھنا۔ دانہ پانی اُٹھنا جانا۔ سفر ہونا + موت آنا + روزگار سے برطرف ہونا + بیماری میں کھانا پینا چھوٹ جانا +

فکر کر قید سے صیاد کی جلدی ہو رہا آب و دانہ ترا او بلبلِ شیدا اُٹھا (رند)

**آب و رنگ۔** ف۔ اِسم مذکر۔ (آب + رنگ) (۱) رونق۔ صفائی۔ زیبائش + روپ رنگ۔ آب و تاب (۲) سیر تماشا کیفیت۔ لطف۔ مزا۔ بہار +

دیکھی اِس کو نیا میں آکر ایک بھی آب و رنگ اصلی تو پوچھو تو کیا دیکھا جہاں کا آب و رنگ (نظیر)

**آب و گِل۔** (ف) اِسم مونث۔ (آب + گِل)۔ (۱) عادت۔ جبلت۔ خصلت (۲) اصل۔ بود و نبود (۳) خمیر۔ سرشت +

(چونکہ خدا تعالیٰ نے حضرت آدمؑ کا خمیر مٹی سے کیا تھا اِس سبب آدمی کی سرشت پر اطلاق ہوا)

ہو نہیں سردِ محبت کی ہوا زاہد شد آب و گِل میں تیری اور تُرکِ جفا کاری ہو (رند)

سر میں تھا شور شوق دل میں تھا عشق ہی اُس کی آب و گِل میں تھا (شیفتہ)

مجھے صہبا یار و پلاتے ہو تاحق کہ شوخی بھری ہے میری آب و گِل میں (؟)

(۲) قالبِ بشری۔ کالبد۔ جسم۔ تن۔ بدن۔ کایا۔ (اِنہ بھار جسم)

آب

**آب و نمک۔** ف۔ اِسم مذکر۔ (۱) نمک مرچ کا ٹھیک ہونا۔ بمعنی کا اندازہ۔ ذائقہ۔ مزا۔ (فقرہ) ذرا اس سالن کے آب و نمک کو بھی ملاحظہ فرمایئے + (۲)۔ (لکھنؤ) کھانا۔ طعام۔ ماحضر۔ دال دلیا +

جو کچھ آب و نمک قسمت ہے نوش کر لو کر بسم اللہ ہے (تلق لکھنوی)

**آب و ہوا۔** ف۔ اِسم مؤنث۔ (۱) جزن باق۔ پانی اور ہوا کا وہ جزو جو انسان اور حیوان کی صحت و بیماری یا زمین کی پیداواری سے علاقہ رکھتا ہے۔ کسی مقام کی آب و ہوا کا اثر۔ مقامی آب ہوا کی تاثیر۔ (۲) موسم۔ رُت۔ پانی اور ہوا کی کیفیت +

دل اس آب و ہوا پہ لوٹے ہے گریہ وا و بھی عجب شے ہے (معروف)

**آب و ہوا دیکھنا۔** ل۔ فعل متعدی۔ کسی مقام کے موسم یا رُت کا موافق و ناموافق ہونے کا تجربہ کرنا + آب و ہوا کا اثر دیکھنا ؎

یہ کوچہ دلدار ہے فردوس نہیں ہے ہاں سے نفس باز پسیں آب و ہوا دیکھو (ظفر)

**آب و ہوا راس آنا۔ یا موافق آنا یا ہونا۔** ل۔ فعل لازم۔ کسی مقام کے موسم یا پانی اور ہوا کا مزاج کے موافق آنا +

**آب و ہوا کا بگاڑ۔** ا۔ اِسم مذکر۔ زمین کے کثیف بخارات سے آب و ہوا میں سمیت پیدا ہو جانا۔ پون پانی کا بگاڑ + موسم کی خرابی۔ رُت کا بگاڑ۔ وبا۔ مری +

**آب ہونا۔** ل۔ فعل لازم۔ (۱) پانی ہونا۔ رقیق ہونا۔ بتیل ہونا + ؎

کھینچکر تیغ جو نکلے چشم گریاں میں خدنگ اے ظفر فولت سے تیغ اصفہانی آب ہو (ظفر)

سیماب جس کو کہتے ہیں سیماب یہ نہیں دل آب ہو گیا ہے کسی ناصبور کا (نظیر)

(۲) شرمندہ ہونا۔ جھینپنا۔ شرمانا۔ دیکھو (آب آب ہونا نمبر ۲)

مت آئینہ کو دکھلا اپنا جمال سدفن تجھ مکھ کی آب دیکھے آئینہ آب ہوگا (ولی)

میں وہ میکش ہوں کہ جس کی صحبت دیکھکر آب ہو جاتا ہے وانہ تیرہ انگور کا (آتش)

چشم پر خوں کو ہماری دیکھ کر ساقی مدام کیوں نہ پھر جام شراب ارغوانی آب ہو (ظفر)

(۳) پسیجنا۔ پسیو آنا۔ پسینہ آنا + ملائم ہونا۔ رحم آنا۔ مترحم ہونا۔

نالوں سے میرے آب ہوئے سنگ بار ہا اس سنگدل کا دل نہ پسیجا کسی طرح (ظفر)

**ابّا۔** ل۔ اِسم مذکر۔ (۱) باپ۔ پتا۔ باوا۔ قبلہ گاہ۔ والد۔ پنجابی پیو + (۲) زبردست۔ زورآور +

**آباء۔** ع۔ اِسم مذکر جمع اب (یہ لفظ دراصل آبا ہے) اَب جمع ابو تھا جسکے واو کو ہمزہ سے بدل ڈالا) باپ۔ پتا۔ والد (مجازاً) جد۔ دادا۔

آبا

پردادا وغیرہ (۲) حکما کی اصطلاح میں افلاک اور ستاروں کو آبا کہتے ہیں جس طرح عناصر طبائع کو اُمّہات کے نام سے موسوم کرتے ہیں

**آباو اجداد۔** ع۔ اِسم مذکر۔ (آبا جمع اب و اجداد جمع جد) (۱) باپ دادا۔ بڑے بوڑھے بڑے بڑے کھا بزرگ۔ مُرَبّی (۲) کنبہ۔ کُٹم۔ قبیلہ۔ خاندان۔ گھرانا۔ کُل +

(فقرہ) ان کے آباو اجداد سے تعلقات ہوتی چلی آئی ہے۔

**آبائے عُلوی۔** ع۔ اِسم مذکر۔ لغوی معنے عالی مرتبہ بزرگ۔ مجازاً سات سیارے یا نو آسمانوں سے مراد ہے +

**اَبابیل۔** ع۔ اِسم مؤنث۔ پر اکرت (ابابیت) ایک قسم کی چھوٹی سی چڑیا جسکی چونچ اور سارے پر سیاہ مگر سینہ سفید ہوتا ہے۔ ابابیل اکثر چھتوں میں مٹی کا گھونسلا بنا کر رہتی اور ابر میں بڑی خوشی سے اپنے غول کے ساتھ اُڑتی اور چہچہاتی پھرتی ہے اسے پنجابی میں سلارا بعض جگہ کنگھیا اور دیو دلائی فارسی میں پرستو کہتے ہیں

**اِباحت۔** ع۔ اِسم مؤنث (۱) مباح ہونا کسی امر کا شرع میں جائز ہونا۔ (۲) راز ظاہر کرنا۔ بھید کھولنا (۳) ۔ فاش کرنا۔ اجازت عام۔ جواز عالم +

**آباد۔** ف۔ صفت۔ ساختہ (کردن) سے (آداد) س (आबाद) آباد بر وزن آزاد مرکب از آب و آد جو کلمہ نسبت ہے۔ جیسے نوشاد جو ترکستان کا ایک حسن خیز مشہور شہر ہے (۱) ضد ویران۔ بھرا ہوا۔ خوب بسا ہوا۔ آدمیوں سے مزین۔ معمور۔ گنجان۔ پُر +

(اس لفظ کا استعمال مکان اور مکین دونوں پر جائز ہے جیسے وہ گھر آباد ہے یا وہ شخص اس گھر میں آباد ہے)

شہر تصور کی تمثال ہے غافل یہ جہاں جا کر گوش ہیں اے منعم یہاں آباد دکھوں (؟)

کوہ و صحرا اک ہمارے دم سے اب آباد ہیں عہد کے اپنے ہیں مجنوں ہمیں فرہاد ہیں (فائق)

بستے ہیں تیرے سایہ میں سب شیخ و برہمن آباد ہے تجھ سے ہی تو گھر دیر و حرم کا (درد)

کم نہیں جلوہ گری میں ترے کوچہ سے بہشت یہی نقشہ ہے ولے اسقدر آباد نہیں (غالب)

اے فلک دیکھ یہ فاسق و فاجر لیکن ہو خرابات جہاں یا مثل انساں آباد (معروف)

(۲) ۔ مرکب میں) شہر۔ بستی۔ گاؤں۔ کھیڑا۔ شاہجہاں آباد فیروز آباد جلال آباد یعنی شاہجہاں کا شہر فیروز شاہ کا شہر جلال کا شہر

(۳) خوش۔ خُرّم و خرم بھلا چنگا۔ ہرا بھرا۔ بنا ہوا۔ رچا ہوا۔ سجا ہوا۔

جو دل تھا وصل میں کیا دیر تو ہجر میں آہ بنی ہے شکل اب جس کی آ جا ڈیہہ کیسی (نظیر)

(فقرات) وہ تو اب خوب آباد ہے۔ رونق سے آباد ہے۔ اچھے گھر سے آباد ہے +

آبا

(۵) بارونق۔ رونق افزا (۶) تروتازہ۔ سرسبز و شاداب۔ گوش آید۔ اچھا بھلا۔ چنگا۔
رُوگُل ہے تو آج حُسنِ ایجاد ہے گلشنِ حُسن تجھ سے آباد (نظیر)
کعبہ تک تو ہنستے ہیں ویرانہ خراب آباد ہے سو خانۂ خمّار آج کل (میر)
تھا باغ قُرب آباد جسے اس ملا اسکے برابر کوئی آباد نہیں شہزادہ کے
آنے سے گلی کُوچے آباد ہو رہے ہیں (۷) بجا۔ زندہ۔ قائم جیسے
حاکمِ شہر کرے منہ حسینوں کا اگر آئینہ گر کی نہ دیکھے کوئی دُکان آباد (معروف)
(۸) دُعائیہ حرف۔ خُوش رہو۔ چین کرو۔ جیسے خانہ آباد و دولت زیادہ +
(جب کسی سے بگڑتی اور وہ ترکِ تعلّق کرکے جاتا ہے تو یہ فقرہ زبان پر
آتا ہے یعنے تُم اپنے گھر خوش ہم اپنے گھر خوش +
ہوگیا صدمے سے نیا دعل ویران آباد بس غم و یاس و الم خانۂ احساس آباد (معروف)
ہما یا نشہ تُو نے کیا خانہ آباد کہ ہوتا ہے ساقی میرے گھر تصدق (ذوق)
(۸) جُتی دھرتی۔ بانس کھیت۔ جوتی بوئی دھرتی۔ مزروعہ زمین کاشت (قانون
میں آبادی مال کی اصطلاح میں گاؤں یا قطعۂ زمین جس کا معاملہ لیا جا سکے (۹) سعدی
حسن خاں عرف غلام جعفر خاں شاگردِ ناسخ کا تخلّص تھا۔ واسوختہ ہیں ۱۲۷۰ھ میں کہا ہے
**آباد جنگی**۔ ف۔ اسم مؤنث (قانون) نو آبادی۔ زمین کا بڑھایا ہوا معاملہ۔
**آباد رہنا**۔ ہ۔ فعل لازم۔ (۱) بسا رہنا۔ بھلا بھرا رہنا۔ معمور رہنا
کب تصوّر سے بُتوں خالی دلِ خستہ ابد ہے ہر دم آباد رہا کرتا ہے ویرانہ عشق (نسیم دہلوی)
(۲) بنا رہنا۔ قائم رہنا۔ سلامت رہنا۔ برقرار رہنا +
خدا دندار ہے آباد جلسہ مستدامہ کا کبھی ہنس بولکر ہم دو گھڑی دل شاد کرتے ہیں (لکھنوی)
(۳) ہرا بھرا رہنا۔ پھلا پھولا رہنا۔ سرسبز و شاداب۔ شگفتہ رہنا۔ آگیں رہنا۔
(۴) خوش رہنا۔ مزے میں رہنا۔ آنند رہنا۔ پرسند رہنا + آرام سے رہنا
عیش و عشرت میں رہنا + مٹتے پھولتے رہنا (۵) تندرست رہنا۔ صحیح
و سلامت رہنا +
(فقرہ) خوش رہو آباد رہو +
**آباد رہو**۔ ا۔ صیغۂ امر جمع حاضر تعظیماً واحد حاضر۔ (۱) کلمۂ دُعائیہ
جیتے رہو۔ خوش رہو۔ بنے رہو۔ سلامت رہو۔ عیش و آرام سے رہو
چین کرو۔ امن سے بیٹھے رہو +
دو فقیروں کی دُعا ہر طرح آباد رہو خوش رہو سو برس کرو تم زندہ رہو شاد (عہد افشاں)
**آباد رہے**۔ ا۔ صیغۂ امر۔ (۱) قائم رہے۔ بنا رہے۔ بسا رہے
سلامت رہے۔ خوش رہے۔ برقرار رہے۔ آرام سے رہے

آبا

سرسبز و شاداب رہے +
ہم عُمر بھر کبھی مل جاتے ہیں یہاں بانشق یا رب آباد رہے صحبتِ میخانۂ عشق (نسیم دہلوی)
**آباد کار**۔ ف۔ اسم مذکر۔ کسی ویران اور غیر مزروعہ زمین کو پہلے
جا کر آباد کرنے والا + (قانون)
**آباد کرنا**۔ ا۔ فعل متعدی۔ (۱) بسانا۔ بھرنا۔ معمور کرنا۔ کرایہ دار رکھنا (۲)
بنیاد ڈالنا۔ نیو ڈالنا۔ بنیاد رکھنا۔ کسی جگہ کو آبادی کے قابل
کرنا۔ مکانات بڑھانا +
جوشِ سودا جبکہ تیرے وحشیوں کے سر چڑھا شہر اُجڑا ہوگیا آباد ویرانے کئے (جرأت)
(۳) بونا۔ جوتنا۔ کاشت کرنا۔ زراعت بڑھانا۔ جتوانا۔ (قانون میں)
زمین کو کھیتی باڑی کے قابل بنانا۔ نو توڑ زمین کی نسبت بھی بولتے ہیں۔
(فقرہ) اکبر نے اکبرآباد بسایا تو شاہجہان نے شاہجہان آباد کو آباد کیا۔
(۴) رونق بخشنا۔ زینت دینا۔ مزیّن کرنا + شب باش ہونا۔ رات کو
رہنا۔ استراحت کرنا۔ آرام کرنا۔ سونا۔ (ان معنوں میں گھر کے ساتھ
زیادہ بولتے ہیں)
بختِ خیریں کا ستارہ عرش کا تارہ ہُوا اس کے ویرانے کو جو کرتے ہیں اب آباد روز (شیریں)
ہم چلے گئے گھر رخصت کے اشارے سے اب نہ کہیں جا کے گھر آباد کروگے (نسیم دہلوی)
(۵) خوشی کرنا۔ خوش کرنا۔ جیسے دِل آباد کرنا +
**آباد ہونا**۔ ا۔ فعل لازم۔ (۱) بسنا۔ بھرنا۔ معمور ہونا + رہنا۔ ٹھیرنا۔
جگہ پکڑنا (۲) بنیاد پڑ جانا + شہر بسنا۔ گانو بسانا +
سیرِ دشت کو جو ایک خلق چلی آتی ہے شہر آباد ہُوا ہے مرے ویرانے میں (شیفتہ)
آباد وہ بڑا گھنونے چمنوں سے اب ہو مشکل ہے اس خرابے میں آدم کی بود و باش (میر)
جب تک خانۂ دل درد سے آباد نہ ہو عُمر بھر خاطرِ عشّاق کبھی شاد نہ ہو (ناطق)
اندوہ و یاس حسرت و حرمان کا ہجوم آباد ان دنوں ہوا نہیں ہے دیارِ دل (مجنوں)
(فقرہ) کرایہ دار آئے تو گھر آباد ہو +
(۲) رونق پر ہونا۔ بھرا بھرا ہونا +
صاحبِ خانہ نہ ہو جس میں وہ گھر سونا ہے خانۂ تن ہو تو ہے دم ہی سے اے جان آباد (معروف)
کشورِ دل دیکھئے کیونکر میرا آباد ہو کر دیا برباد اک مدّت سے تُو نے لُوٹ کر (ظفر)
(۳) کاشت ہونا۔ بویا جوتا جانا۔ تردد ہونا +
**آبادانی**۔ ف۔ اسم مؤنث۔ ش۔ (آوَدانی) عوام (آوادانی) مزید علیہ آباد
دیکھو مکرر فارسی اور ہندی دونوں زبانوں میں ب و کا بدل بکثرت پایا جاتا ہے اس سبب

آبا

یہ لفظ بھی عام میں دیہات کی جگہ دادؤ سے زیادہ بولا جانے لگا۔

(۱) بستی۔ معموری۔ بھری ہوئی۔ گہما گہمی۔ چہل پہل +

بچوں کے کان۔ پیاسے کو پانی جنگل جنگل آواداں (رطوطے کا سبق)

(۲) تہذیب۔ درستگی۔ آراستگی۔ خوش اخلاقی۔ ایکا۔ ہمدردی۔ مسلمانی اوراداں (مثل)

(۳) سرسبزی۔ خیر خواہی۔ جس کا کھائے اس پانی اُسکی چاہنے اور اداں (مثل)

(۴) رونق۔ چہل۔ دل لگی۔ خوشی +

جہاں جائے بھانڈ رمضانی وہیں ہووے اوداں (بھانڈوں کا قول)

(۵) بوئی جوتی زمین +

**آبادی** ف۔ اسم مؤنث۔ (۱) معموری۔ پُری۔ از پُر شدن + (۲) بستی۔ آبادانی۔ پوری۔ اور یہ معنی ہوں گاؤں قصبہ۔ کھیڑا۔ دہ۔ قریہ۔ مزرعت

(۳) آدمیوں کا شمار۔ باشندوں کی گنتی۔ تعدادِ مردماں۔ باشندے۔ (فقرہ) اس شہر میں کتنی آبادی ہوگی؟

(۴) آرام چین سکھ + خوش حالی۔ فارغ البالی۔ مرفّہ حالی + راحت و آسائش +

(۵) رونق + رونقِ خانہ گھر کی رونق۔ زیبائش۔ روشنی۔ اُجالا + بستی + گہما گہمی۔ چہل پہل۔ دھوم دھام + لڑکے بالے گھر کی آبادی ہیں (مصرعہ)

سو قیس یا کہ وم ہیں اور آبادی ہم فقیر کے گھر میں ہو اگر تم میرے گھر شادی ہے (شعر)

گاہ ہمی ہم کو غنیمت ہو کہ آبادی تو ہو آئے ہیں ہم سخت پر آشوب صحرا دیکھ کر (شیفتہ)

(۶) خوشی۔ خرمی۔ انبساط +

ہمارے بنے ہووے مبارک شادی ہم ہم بت بت ہووے آبادی (شادیانہ)

(مسلمان عورتیں بھی اسی طرح کہتے ہیں کہ آبادی بیگم۔ آبادی خانم۔ آبادی جان وغیرہ)

**اُبال** ہ۔ اسم مذکر (۱) جوش۔ اُپھان (۲) غصہ۔ خشم۔ تپا +

**اُبال آنا** ہ۔ فعل لازم۔ اُبلنا۔ جوش آنا۔ جیسے دودھ میں اُبال آ گیا آگ نکال لو +

**اُبالا** ہ۔ صفت (۱) اُبالا ہوا۔ جوش دیا ہوا۔ اُسنا ہوا (۲) بن گھی کا سالن۔ بن بھونے مسالے کا سالن۔ سونما ہوا +

**اُبالا سُبالا** ہ۔ صفت۔ بن گھی اور بن نمک مرچ کا۔ بے مزا۔ صرف اُبلا ہوا۔ غریبی یا فقیری کھانا +

**اُبالنا** ہ۔ فعل متعدی۔ جوش دینا۔ پکانا۔ جوربی اُسنا +

ابجد

**اِبتدا** ع۔ اسم مؤنث (۱) انتہا کا نقیض۔ آغاز۔ شروع۔ آغاز۔ (۲) نکاس مصدر۔ منبع +

**ابتدائی رُسوم** ف۔ اسم مؤنث۔ شکرانہ۔ نذرانہ + حقِ فیس کورٹ + حقِ زمینداری + پہلا محنتانہ۔ پہلا سرکاری حق (قانون)

**اَبتر** ع۔ صفت (۱) دُم کٹا۔ کنڈا۔ لنڈورا (۲) بدچلن۔ خراب خستہ۔ واہی نامہذب + ناتھا۔ (۳) علم عروض کے ایک زحاف کا نام (۴) بے ترتیب۔ منتشر۔ بے ترتیب۔ بکھرا ہوا + پریشان جیسے بیاض کا دفتر ابتر ہے

**اَبتر کرنا** ہ۔ فعل متعدی۔ بگاڑنا۔ خراب کرنا + ردی بنانا۔ بکھیرنا۔

**اَبتر ہونا** ہ۔ فعل لازم۔ بگڑنا۔ بدچلن ہونا۔ آوارہ ہونا۔ بکھرنا۔

**اَبتری** ف۔ اسم مؤنث۔ خرابی۔ بربادی۔ بدتری +

**اُبٹنا** ہ۔ اسم مذکر۔ پُوربی اُبٹن۔ چھالی۔ بکٹنا +

(جو اور آٹے کی بھاری میں بھُنوا کر گرم گرم میں تیل پھیلا۔ ناگرموتھا۔ بال چھڑ۔ وغیرہ خوشبودار چیزیں ملا کر رکھ دیتے ہیں۔ اور پھر تھوڑی دیر بعد سب کو چکی میں پیس لیتے ہیں۔ ملتے وقت خوشبو کا تیل اور پانی ملا کر استعمال کرتے ہیں اس سے جسم خوشبودار اور ملائم ہو جاتا ہے۔ بعض لوگ رنگترے کے چھلکوں کا بھی بناتے ہیں۔ اُبٹنا بیاہ شادی میں اکثر دولہا دلہن کے ملا جاتا ہے۔ اور امیر لوگ یوں بھی بنا رکھتے ہیں)

**اُبٹنا کھیلنا** ہ۔ فعل متعدی۔ جس طرح ہندوؤں میں ہولی کھیلتے ہیں۔ اسی طرح مسلمانوں میں جب کسی کی شادی ہوتی ہے تو مانجھوں بیٹھنے کے دن سے ساچق تک قریب کے رشتہ دار ایک دوسرے کے اُبٹنا ملتے ہیں +

**اَبجد** ع۔ اسم مذکر۔ الف بے تے۔ حروفِ تہجی +

(۱) ابجد دو ہیں۔ ایک آدم علیہ السلام کی ترتیب دی ہوئی۔ دوسری حضرت ادریس علیہ السلام کی۔ چنانچہ آجکل تو یہی ابجد جاری ہے انہوں نے اسی ابجد کو ترتیب دیکر آٹھ بامعنی کلمے بنائے۔ اور ابجد ادریس اس کا نام رکھا۔ اس ابجد میں ہی کے تمام حروف آگئے ہیں۔ اگر انہیں علیحدہ کرکے ترتیب دیا جائے تو ہندی الف بے تے بن جائے۔ ان حروف کے اعداد بھی مقرر کئے ہیں جنہیں حسابِ جمل کہتے ہیں۔ ان کی یادداشت عربی۔ فارسی۔ اردو کی تاریخ بنانے سنین تعمیر و سنین اسماء اور کتبوں میں بڑی مدد دیتی ہے۔ بعض لوگ بچوں کے نام بھی اسی قاعدہ سے ایسے رکھتے ہیں کہ جس سے اُن کی پیدائش کا برس نکلتا ہو چنانچہ ہمارے فرزند جگر بند سعید احمد مؤلف کا تاریخی نام سید منظور علی ہے جس سے

**شرح**

اُسکی پیدائش کا سنہ یعنی ۱۰۶۷ ہجری برآمد ہوتا ہے +
ابجد اور بیس کے آٹھوں کلمے یہ ہیں۔ اَبْجَدْ هَوَّزْ حُطِّی۔ کَلِمَنْ سَعْفَصْ قَرَشَتْ ثَخَذْ ضَظَغْ +

## معانیٔ کلماتِ بالا

۱۔ یعنی میرا باپ جو آدم تھا گنہگار پایا گیا یعنی اُس سے گناہ صادر ہوا
۲۔ یعنی اپنی خواہشِ نفسانی کی پیروی کی +
۳۔ یعنی اُس کے گناہ اُس کی توبہ و استغفار سے کھو دیے گئے۔
۴۔ یعنی زبان پر کلمۂ حق لایا۔ اِس سے اُس کی توبہ قبول ہوئی +
۵۔ یعنی دُنیا اُسکے اُوپر تنگ ہو گئی پس بہا دیگئی +
۶۔ یعنی اپنے گناہوں کا اقرار کیا جس سے کرامت کا شرف حاصل ہوا +
۷۔ یعنی خدا تعالیٰ نے اُسے قوت دی +
۸۔ یعنی شیطان کا جھگڑا کلمۂ حق و توحید کی برکت سے ہٹ گیا +
بعض لوگوں نے کہا ہے کہ ابا جاد ایک بادشاہ کا نام تھا جس کا مخفف ابجد ہے۔ اور باقی سات کلمے اُس کے سات بیٹوں کے نام ہیں۔ چنانچہ صُراح وغیرہ میں اسکی تشریح کی گئی ہے۔ بعض لوگ یہی کہتے ہیں کہ مرامر ایک شخص کا نام تھا لکھنے کا طریقہ اُسی کا ایجاد ہے۔ اور یہ آٹھوں کلمے اُس کے آٹھوں بیٹوں کے نام ہیں رسالہ ضوابطِ عظیم میں ان آٹھوں کلمات کے حسبِ ذیل معانی لکھے ہیں ابجد۔ یعنی شروع کیا۔ ہوز۔ یعنی مل گیا حطی۔ یعنی واقف ہوا۔ کلمن۔ یعنی متکلم ہوا۔ سعفص۔ یعنی اُس سے سیکھا۔ قرشت۔ یعنی ترتیب دیا۔ ثخذ۔ یعنی محفوظ رکھا۔ ضظغ۔ یعنی تمام کیا +

### شمار

اعداد کی ترتیب یہ ہے کہ ابجد سے حطی تک تو ایک ایک ہندسہ بڑھاتے جاؤ۔ جب ی تک دس ہو جائیں تو کلمن سے سعفص تک دس دس بڑھاؤ جب ص تک نوّے ہو جائیں۔ تو قرشت سے ضظغ

لہ دُنیا کا تنگ ہو جانا انتہائے مصیبت اور رنج و تشویش آجانے سے کنایہ ہے جیسے دُوسری جگہ قرآن مجید میں مذکور ہے وَضَاقَتْ عَلَيْهِمُ الْأَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ یعنی زمین اسقدر فراخ ہونے پر بھی اُن پر تنگ ہو گئی۔ مطلب یہ ہے کہ آدم علیہ السلام پہلے تو اُن کے گناہ کے سبب ایسی مصیبت نازل ہوئی کہ گویا دُنیا اُن پر تنگ ہو گئی پھر جب اُنکی توبہ قبول ہوئی تو وہ تنگی جاتی رہی اور سلیں دیدیں ۔ یعنی وہ مصیبت ظلمتِ قبر ہو گئے سے دُنیا پر قابض و متصرف ہو گئے +

**لغت**

تک سو سو بڑھاؤ۔ پس غ یعنی ہزار پر اُن کی گنتی پوری ہو گئی +
ابجد کے آٹھ کلموں کی نسبت بعض لوگوں کا خیال ہے کہ یہ اعداد یا حسابی پہلے حضرت شیث پیغمبر پر نازل ہوئے۔ اور ترتیب ہارون رشید کے زمانے میں دے گئے۔ لیکن مؤلف آصفیہ ظاہر کرتا ہے کہ اعداد کا حساب ہندسے نکلا ہے۔ اور اسی وجہ سے اہل عرب نے علم حساب کا نام ہندسہ رکھا۔
ہندی اور فارسی حروف کے اعداد اُن کے ہم شکل اور قریب المخرج ہونے کے سبب عربی اعداد کے موافق مانے گئے۔ خلاف ب پ ت ٹ ج چ۔ د ڈ۔ ر ڑ۔ ز ژ۔ ک گ وغیرہ + چونکہ اس حساب میں کتوبی حروف کے اعداد دیے جاتے ہیں اسی سبب حرفِ مشدد کو ایک ہی مانا جاتا ہے۔ اِسی وجہ سے لفظ فقر کے ۳۸۰ عدد دیے جاتے ہیں البتہ ضرورۃً بعض اوقات حرفِ مشدد کے دو حرف لے لئے گئے ہیں جیسے حضرت سودا نے نواب کی واو کے دوہرے عدد یعنی ۱۲ لئے ہیں + علی ہذا الف ممدودہ کی نسبت اختلاف ہے۔ اگرچہ تمام تاریخ گویوں نے اسکا ایک ہی عدد مانا ہے مگر بعض نے دو بھی شمار کئے ہیں۔ اُن کا بیان ہے کہ در حقیقت الف مقصورہ اور ہمزہ سے مرکب ہے۔ پس اس کے دو عدد کیوں نہ مانے جائیں۔ چنانچہ مرزا طالب کلیم نے اسی پر عمل کرکے عالمگیر کے پیدا ہونے کی تاریخ میں آفتاب کے الف ممدودہ کو دو الف کر کے تحریر کیا ہے +
صلات کی تا بہ فوقانی کو مقدار ہائے ہوز سے لکھو یا طویل سے۔ دونوں صورتوں میں اس کے چار سو عدد مانے جاتے ہیں۔ مگر اہلِ عرب نے اس کے پانچ عدد لئے ہیں جیسے جَنَّاتُ الْجَنَّۃِ مَثْوَاہُ۔ مرزا قطب الدین کی تاریخِ وفات میں تا رحمت کے چار سو عدد لیکر نوّاب ناصر کا اعتراض دُور کر دیا ہے +
الف مقصورہ بصورتِ یائے تحتانی کے ۱۰ عدد دیئے جاتے ہیں جیسے عیسیٰ۔ جیسے موسیٰ۔ علیٰ۔ وغیرہ + ہمزہ حرف مشتبہ ہے۔ جو لوگ اس کے قائل نہیں ہیں وہ اس کا عدد بھی نہیں لیتے جو مانتے ہیں وہ ایک لگا لیتے ہیں + صاحب منتخب التواریخ محمد عادل خان عادل کے ذکر میں لکھتا ہے کہ اضافت کے ہمزہ کا ایک عدد شمار کر لیا جاتا ہے +
جب ہمزہ حرفِ علت کی صورت میں ہو تو اُس کی شکل کے موافق اُسی کے عدد لیلو +
پڑا کاف کلمہ کے اوّل یا وسط یا آخر میں آئے جیسے کبیر گرگ ملک تو اُس کے ۲۰ عدد شمار کرو۔ اور اگر بصورتِ کاف بیانیہ یا مفاجات یا مخلوط ہائے ہوز ہو یا بصورت ذیل آئے جیسے خر سنگ۔ او بیکہ بلکہ وغیرہ اس حالت میں کاف کے ۲۵ عدد دئے جائینگے کیونکہ اس میں ہائے ہوز شامل ہے۔ اور جو محض اظہارِ حرکت کے واسطے برطانی لگتی ہے جیسے چہ تو وغیرہ میں +

گذشتہ زمانہ میں اکثر تاریخیں صُوری لکھی جایا کرتی تھیں۔ جیسے سعدی گلستاں کی تاریخ یوں لکھتے ہیں ؎ در آن مدت کہ ما را وقت خوش بود + ز ہجرت شش صد و پنجاہ و شش بود یا۔ ز شش صد فزوں بود پنجاہ و شش + کہ پر دُر شد این نامبردار گنج نیز

## تاریخِ وفات غزالی مشہدی صُوری و معنوی

قدوۂ نظم غزالی کہ سخن ہمہ از طبع خدا داد نوشت
نامۂ زندگی او ناگاہ آسمان بدرق باد نوشت
عقل تاریخ وفاتش بدو طور سنہ نہصد و ہشتاد نوشت

اس قسم کی تاریخیں ہندیوں میں بھی مروّج تھیں۔ مگر اہل فارسی میں اس کا پتہ نہیں چلا۔ نہ سنسکرت میں البتہ اُردو اور بھاشا میں جو دیکھ +

**اَبجَد خواں**۔ ف۔ اسم مذکر۔ الف بے تے پڑھنے والا مبتدی۔ سیکھتڑ۔ نو آموز +

**اَبخَرَہ** ع۔ اسم مذکر۔ بُخار۔ کی جمع، بُخارات۔ بھاپ۔ دُھوئیں۔ مگر اُردو میں ابخرہ کو مفرد تصوّر کر کے جمع کے لئے ابخرے بولتے ہیں۔ در خاصے سمجھ کو بہ نیت فصیح جانتے ہیں +

**اَبخرے اُٹھنا**۔ ا۔ فعل لازم۔ بھاپ اُٹھنا۔ دھُواں نکلنا +

**اَبخرے چڑھنا**۔ ا۔ فعل لازم بُخارات کا صعُود کرنا۔ بھاپ کا اُوپر چڑھنا +

**آبخورہ**۔ ف۔ اسم مذکر۔ مُرکّب ہے (آب + خوردن سے) (نتیجہ۔ آب خورندہ آب خوردہ) +

(اگرچہ فارسی کتابوں میں آبخورہ کا لفظ نہیں پایا جاتا۔ صرف آبخور بعض کتابوں میں لکھا ہے مگر چونکہ ہندوستانی فارسی میں یہ لفظ اکثر پایا جاتا ہے۔ اور اس کے الفاظ حسب قاعدہ درست ہیں اسلئے فارسی قرار دیا گیا)

(۱) پانی پینے کا ایک چھوٹا سا مٹی کا برتن۔ سکوریا۔ کلھڑ۔ کوزہ (۲)۔ مجازاً گلاس۔ اور کبھی بطریق مجاز ایک پیاس پانی سے بھی عبارت ہوتی ہے جیسے ایک آبخورہ اور بھی ؎

آبخورے بھر کے انشا کو نہ بھیجے آپ نے اس کے سینے کو تو نقشہ ٹھنڈا ہم گیا (انشا)

ہے پیاس اپنی بجھے برف سے نہ شوربہ سے بجھے تو نرگس ساقی کے آبخورے سے (؟)

**اَبَد** ع۔ اسم مؤنث۔ (۱) وہ زمانہ جس کی انتہا نہ ہو (۲) ہمیشگی +

**اَبدھوت**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ بیدھ۔ جوگی + ہندو فقیروں کا ایک فرقہ۔ (ہندو فقیروں کا ایک گروہ ہے جو دھوپ اور جاڑے کے سوا دوسرے کو نہیں جانتا اور کسی



خاص قاعدہ پر نہ اُس کی پرستش ہی کرتا ہے)

**اَبَدی** ع۔ صفت۔ دائمی۔ لاانتہا +

**آبدیدہ**۔ ف۔ اسم صفت (آب + دیدہ) (۱) وہ شخص جسکی آنکھوں میں آنسو بھرے ہوئے ہوں اور رونے پر آمادہ ہو۔ اشکبار۔ نمناک۔ (۲) مجازاً غمگین۔ ستم رسیدہ۔ دلگیر۔ دل گرفتہ +

**آبدیدہ رہنا**۔ ا۔ فعل لازم۔ (۱) آنکھوں میں آنسو بھرے رہنا + غمگین رہنا۔ افسردہ رہنا۔ پژمردہ خاطر رہنا۔ اُداس رہنا +

نہ چشمے ہیں کہ آبدیدہ رہے گریبان کہ چاک در یا سبد (دیرحسن)

**آبدیدہ ہونا**۔ ا۔ فعل لازم۔ (۱) آنکھوں میں آنسو بھر لانا۔ چشم نم ہونا۔ رونے ہونا۔ چشم پُر آب ہونا۔ قریب بگریہ ہونا۔ آنکھیں ڈبڈبانا + غمگین ہونا۔ رنجیدہ ہونا۔ افسردہ ہونا۔ دلگیر ہونا۔ کھسیانا ہونا + غصّے یا شرم سے رو پڑنا +

نزع کے وقت دکھایا پری تمثال اثر آبدیدہ ہوئے دیکھے تن میری (ناسخ)

**اَبر**۔ ف۔ اسم مذکر۔ (۱) گھٹا۔ بادل۔ میگھ مالا (۲) جوہر شمشیر اور وہ نشان جو لوہے وغیرہ پر تیزاب یا کسی اور ترکیب سے ڈالا جاتا ہو مثلاً بندوق کی نالوں تلواروں اور کاغذ نیز ریشمی یا سُوتی کپڑے پر چنانچہ ابری یا ابرک اس کاغذ کو کہتے ہیں جس پر ابر ڈال کر کتابوں کی جلدوں میں لگاتے ہیں +

**اَبر اُٹھنا**۔ و۔ فعل لازم۔ بادل آنا۔ آسمان پر بدلی کا نمایاں ہونا +

**ابر چھانا**۔ و۔ فعل لازم۔ بادل گھر آنا۔ گھٹا چھانا +

**اَبرِ کرم**۔ ف۔ اسم مذکر۔ سخاوت و مہربانی کا گہرا بادل جُود و سخاوت نیز مہربانیوں کی جھڑی لگا دینے والا بادل ؎

گل پھینکے ہے اوروں کی طرف بلکہ ثمر بھی اے ابر کرم بحر سخا کچھ تو ادھر بھی (سودا)

**اَبر کھلنا**۔ ا۔ فعل لازم۔ بادل کا ہٹ جانا مطلع صاف ہو جانا۔

**اَبرِ مُردہ**۔ ف۔ اسم مذکر۔ اسفنج۔ ایک پولا اور سوراخ دار جسم جو کرم خوردہ نمدہ کی مانند ہوتا اور پانی کو جذب کر لیتا ہے۔ اس زمانہ کے محققوں نے اُسے سمندری حیوانات میں شمار کیا ہے +

**اَبرِ نیساں**۔ ف۔ اسم مذکر۔ گھٹا۔ ابر بہار۔ ابر بہاراں۔ ابر بہاری وہ ابر جو موسم بہار یعنی ستمبر میں برستا ہے۔ ایشائی لوگ خیال کرتے ہیں کہ سیپی میں موتی۔ کیلے میں کافور۔ کالے سانپ میں زہر اُسی مینہ سے پیدا ہوتا ہے

اسی سے پیدا ہوتا ہے +

(فصلی سمبت کا ساتواں مہینہ ہے۔ ان دنوں میں آفتاب برج اسد و سنبلہ میں ہوتا ہے)

**اِبْرائے ذِمّہ**۔ ف۔ اسم مذکر (قانون) بری الذمہ ہونا۔ جوابدہی سے چھوٹنا +

**اِبْرائی نامہ**۔ ف۔ اسم مذکر۔ آزاد کرنے کا تحریری اقرار۔ چھوڑ دینے کی تحریر۔ مہر کے ترک دینے کی تحریر فارغخطی۔ دست برداری +خط آزاری

**اَبْرَق**۔ ع۔ **اَبْرَک**۔ ف۔ اسم مذکر + س (अभ्रक ابھرک)

ایک کانی چمکدار جوہر ہے جو جہاز کی طرح پرت در پرت پہاڑوں کے نیچے سے نکلتا ہے۔ جب اسے صاف کرتے ہیں تو اس کے بڑے بڑے ورق بالکل آئینے کے مانند ہو جاتے ہیں۔ ابرق آگ میں رکھنے سے نہیں جلتا۔ البتہ برقی آگ اس کو جلا سکتی ہے۔ سنار لوگ چھوٹے چھوٹے زیور اسی پر رکھ کر جلاتے ہیں۔ ہندی میں اسے بھوڈل اور بھجل سنسکرت میں ابھرک فارسی میں ستارۂ زمین و ابرک کہتے ہیں ابرک کے کنول اور جھاڑ بھی بنائے جاتے ہیں۔ گنوار بھوڈل کہتے ہیں۔ مزاجاً اوّل درجے میں خشک دوسرے میں سرد تیسرے میں خشک ہے ابرق امراض ذیل کے واسطے دیگر اجزا کے ساتھ مفید ہے جذام۔ جریان۔ سرسام۔ آتشک۔ تپ محرقہ سنگ گردہ و مثانہ۔ اور سل وغیرہ جلا ہوا کشتہ کھانسی۔ دمہ۔ نزلہ ضیق النفس اور دماغ کے لئے بھی نافع ہے اور اس کا طلا زخم سینہ اور ورم پستان کے لئے زیادہ فائدہ بخش مانا گیا ہے)

**اَبْرُو**۔ ف۔ اسم مؤنث۔ سنسکرت (بھرو) جمع اَبْرُوٴ ہا و ابروان عربی حاجب ہندی (بھوں) وہ جگہ اور بال جو آنکھوں کے پپوٹوں سے اوپر اور ماتھے سے نیچے ہلالِ قوس ہوتے ہیں۔ جب ہمارا ابرو کہیں گے تو بھویں۔ مونچھیں۔ داڑھی اور سر کے بالوں سے مراد ہوگی۔ جیسے ہمارا ابرو کا صفایا کرادیا۔ اس کی صفت عشوہ ساز پر خم۔ مشکیں۔ طاق قوس۔ کمان وغیرہ آتی ہے +

**آبْرُو**۔ ف۔ اسم مؤنث۔ (آب + رُو) (۱) لغوی معنے منہ کا نور۔ چہرہ کی چمک۔ پیشانی کی دمک (تابش چہرہ) (۲) عزت۔ حرمت۔ شرف۔ بزرگی۔ ہیبت۔ حیثیت عرفی۔ تعظیم کے مستحق ہونے کا خیال۔ قدر۔ قدر و منزلت +

دو چشم ابر کے سامنے رو کے نہ بنگ　　انساں کی آبرو جو ہے موتی کی آب ہے　(اثر)

ہاں میں چاہئے ہے بدنامی　　عزت و آبرو کے کب ہیں حق　(معروف)

کیوں نہ ہو عالم میں اس کی آبرو　　جا لگا موتی تمہارے کان سے　(نسیم)

آبرو جنس گراں قدر کہیں بکار نہیں　　آپ سے ہیں تو وہ سودا سر بازار نہیں　(رنگین)

(فقرہ) اپنی آبرو رہے بیٹھے ہیں ــــ

دوال وداں نہیں یاں شکم پر کی طرح　　گرہ میں رکھتے ہیں ہم آبرو گہر کی طرح　(امانت)

(۳) نام۔ ناموری۔ شہرت۔ نیکنامی + رُتبہ۔ مرتبہ۔ درجہ۔ منصب + جاہ و جلال۔ ظاہری شان شوکت۔ ٹھاٹ +

آبروئے حسن کی دولت سے ملی ہے تم کو　　رنگ کندن سا ہے زر دار نظر آتے ہو (صبا)

قطرۂ شبنم گہر کی آبرو پیدا کرے　　محروم دیکھے اگر لطفِ بہار بوستاں (نسیم دہلوی)

تو ہیں نمک دیتی ہے آخر کر آبرو　　شیشے میں آکے قطرہ سے شل دل ہوا (شیدا)

خدا وہ آبرو جس کو دی وہ نا ہے دنیا میں　　حقیقت کی طرف دیکھو گہر ایک بوند پانی ہے (امانت)

(۴) حیا۔ لاج۔ شرم۔ عصمت +

اوکس پردہ نشیں کی آبرو کا پاس تھا　　اشک جو دامن پہ آیا زیب دامن ہو گیا (نسیم دہلوی)

کبھی اشک بھر آئے تو پی گئے ہم　　کہ منظر آبرو تھی کسی کی (مشتاق)

آئینہ کو اس نے توڑا چشم عاشق جان کر　　اے خدا کے ہاتھ ہے اہلِ نظر کی آبرو (امیر)

(۵) عمامہ۔ پگڑی۔ دستار۔ ٹوپی۔ منڈاسا +

(چونکہ یہ آبرو کی چیزیں خیال کی جاتی ہیں اسلئے لفظ آبرو اس معنے میں بھی آیا ہے)

مفت آبروئے زاہد علامہ لے گیا　　اک منچلا اتار کے عمامہ لے گیا (میر)

(۶) ساکھ۔ اعتبار۔ بھرم +

(فقرہ) ساری آبرو پیسے کی ہے (۷) دھن دولت۔ سرمایہ۔ جیسے وہ اب بھی لاکھ روپئے کی آبرو رکھتا ہے (۸) نجم الدین معروف بہ شاہ مبارک دہلوی کا تخلص جو سراج الدین علی خاں آرزو کے شاگرد نیز رشتہ دار اور محمد غوث گوالیاری کے پوتے تھے۔ محمد شاہ بادشاہ دہلی کے عہد تک زندہ رہے انکا زمانہ ۱۱۵۰ھ پایا جاتا ہے +

**آبرو اُتارنا۔ یا آبرو ریزی کرنا**۔ ا۔ فعل متعدی۔ سرا بے عزت کرنا۔ حرمت اتارنا۔ عزت برباد کرنا۔ بے عزت لینا۔ ذلیل و خوار کرنا + گالی دینا۔ بگاڑ کر نام لینا +

**آبرو بخشنا**۔ ا۔ فعل متعدی۔ (۱) عزت دینا۔ مرتبہ بڑھانا۔ رتبہ بخشنا۔ ممتاز کرنا۔ بزرگی بخشنا۔ بڑائی دینا +

تم نے مجھ کو جو آبرو بخشی　　ہوئی میری وہ گرمی بازار

کہ ہوا مجھ سا ذرۂ ناچیز　　روشناس ثوابت و سیار

**آبرو برباد دینا۔ یا کرنا**۔ ا۔ فعل متعدی۔ عزت کھو دینا۔ حرمت گنوانا۔ ذلت اٹھانا۔ رسوا ہونا۔ بدنام ہونا +

بے عزت نہیں کچھ خاک نشیں کرتے ہیں　　جانتے ہیں جو آئینہ ہوا ہو کرتے ہیں (امیر)

**آبرو برباد ہونا۔** ا۔ فعل لازم۔ (۱) عزّت جانا۔ توقیر جاتا رہنا۔ رُسوا ہونا۔ بدنام ہونا +

**آبرو بڑھنا۔** ا۔ فعل لازم۔ رُتبہ بڑھنا۔ پت بڑھنا۔ تعظیم کے قابل ہونا۔ مُعزّز ہونا +

گھٹ گیا بے گھٹے کا آبرو اپنی بڑھی ۔ سامنا رونے میں جب اُس کا ہمارا ہو گیا (باقر)

**آبرو بنانا۔** ا۔ فعل متعدّی۔ (۱) عزّت بنانا۔ ٹھاٹ بنانا۔ رُتبہ قائم رکھنا +

(فقرہ) اِس گئے گُزرے وقت میں بھی اپنی آبرو بنا رکھی ہے۔

(۲) بھرم بنانا۔ بھرم باندھنا۔ (مو)

(فقرہ) کھالے میں کھینچ کی اور گہنے پاتے سے اپنی آبرو بنا لی (۳۔ مجازاً) زیور اور گہنے پاتے سے شان بنانا۔ (۴) خطاب و منصب حاصل کرنا +

**آبرو پانا۔** ا۔ فعل لازم۔ (۱) عزّت پانا۔ ناموری حاصل کرنا +

سرِ شک دیدۂ تر نے خوں ہوا عصیاں کو ۔ انہیں حشر میں ایک آبرو حشر میں باقی ہے (امانت)

**آبرو پر پانی پھرنا۔** ا۔ فعل لازم۔ (۱) عزّت جانا۔ حُرمت نہ رہنا۔ عزّت ڈوبنا۔ عزّت برباد ہونا +

پانی آبرو پہ پھرے بہر حرص مال ۔ موتی ملیں تو ہاتھ نہ اپنے نکالیے (امانت)

**آبرو پر پانی پھیرنا۔** ا۔ فعل متعدّی۔ (۱) کسی کی آبرو کھونا۔ کسی کی عزّت برباد کرنا۔ عزّت میں بٹّہ لگانا۔ عزّت اُتارنا +

**آبرو پیدا کرنا۔** ا۔ فعل لازم۔ (۱) نام پیدا کرنا۔ ناموری حاصل کرنا + عزّت بنانا + تقدّس پیدا کرنا۔ مقدّس بننا +

آبرو کی جو صفاتِ فُقرا سے پیدا ۔ صورتِ وصل ہوئی ذاتِ خُدا سے پیدا (صبا)

(فقرہ) ایک تو وہ تھے جنھوں نے آبرو پیدا کی تھی ایک یہ ہیں جنھوں نے گنوا دی

(۲۔ مو) گہنے پاتے سے شان بنانا +

**آبرو جانا۔** ا۔ فعل لازم (۱) بات جانا۔ بے عزّت و بے توقیر ہونا۔ عزّت اُترنا۔ پت نہ رہنا +

کب جو کٹ کر جائے آبرو تیری ۔ ہنسی جو یار کے دنداں کے رُوبرو تیری (رنگین)

ہر بوالہوس نے حُسن پرستی شعار کی ۔ اب آبروئے شیوۂ اہلِ نظر گئی (غالب)

(۲) ساکھ نہ رہنا۔ بھرم نہ رہنا +

**آبرو خاک میں ملانا۔** ا۔ فعل متعدّی۔ (۱) آبرو کا بالکل برباد کرنا۔ بالکل بے حُرمت کرنا۔ دو کوڑی کی بات کر دینا۔ بے وقر کرنا۔ عزّت بگاڑنا۔ (۲) معنی کھنا۔ تُنک کرنا۔ فضیحت کرنا۔ (۳) بیکار کرنا۔ ملیا میٹ کرنا۔ بے روپ کرنا



اس قدر رنگِ طلائی کو حقارت دی اُنھے ۔ آبرو خاک میں سونے کی مِلا دی اُنھے (نا معلوم)

**آبرو خاک میں ملجانا۔** ا۔ فعل لازم۔ آبرو ملیا میٹ ہونا۔ بے عزّت ہو جانا۔ رُسوا ہو جانا۔ حُرمت کا جاتا رہنا +

آئینۂ دلِ عاشق سے مُقابل مت ہو ۔ آبرو تیری ابھی بے ینگی مِل خاک میں چرخ (ظفر)

خاک میں مِل جائے یا رب بیکسی کی آبرو ۔ غیر میری نعش کے ہمراہ رو تا جائے ہے (مومن)

**آبرو خراب ہونا۔** ا۔ فعل لازم۔ عزّت مٹّی میں مِلنا۔ حُرمت جانا۔

**آبرو دینا۔** ا۔ فعل متعدّی۔ (۱) عزّت گنوانا۔ حُرمت کھونا۔

بزمِ خوباں میں تو بیخوف نہ جا بوالہوس ۔ آبرو اپنی نہ دے بہرِ خُدا اے واعظ (شیریں)

(۲) عزّت دینا۔ رُتبہ بخشنا۔ حُرمت بڑھانا۔ آبرو بخشنا۔

**آبرو رکھنا۔** ا۔ فعل متعدّی۔ ناموری کو برقرار رکھنا۔ عزّت کو قائم رکھنا۔ پت کا بنا رکھنا + بات نبھانا + (فقرہ) خُدا اس شادی میں آبرو رکھ لے تو جانیں۔ (مصرعہ جانِ کھنا) موتی کی طرح سے خُدا اُس کی آبرو +

**آبرو رہنا۔** ا۔ فعل لازم۔ (۱) پت رہنا۔ عزّت برقرار رہنا + ؎

اے مرگ کاش میری بھی رہ جاتی آبرو ۔ رکھا ہوا اُس نے سوگ عدو کی وفات کا (شیفتہ)

ہر دم یہی خیال یہی آرزو رہے ۔ پاپوش سے جو میرے سر رہے آبرو رہے (رند)

(۲) ساکھ رہنا۔ بھرم برقرار رہنا +

پھر آئے دھوم دھام سے ابرِ بہار کی ۔ رہ جائے آبرو مژہ اشکبار کی (شیفتہ)

**آبرو ریز۔** ف۔ اِسم مذکر۔ (لکھنؤ) آبرو خراب کرنے والا۔ آبرو برباد کر دینے والا۔ بے عزّت کر دینے والا۔ بے قدر کر دینے والا۔ ذلیل و خوار کر دینے والا۔ توقیر کھو دینے والا۔ شرمندہ کرنے والا۔ خجل کر دینے والا۔

ساقیا آج تو چھکا دینا ۔ کوئی جامِ جہاں نما دینا
ہو وہ جام غیرتِ خورشید ۔ آبرو ریزِ ساغرِ جمشید
عکس میں وہ جانبِ افلاک ۔ آبرو ریزِ زورقِ گردوں

**آبرو ریزی۔** ف۔ اِسم مؤنث۔ بے عزّتی۔ بے توقیری۔ بے حُرمتی +

**آبرو ریزی کرنا۔** ا۔ فعل متعدّی (۱) کسی کی عزّت بگاڑنا۔ کسی کو بے عزّت کرنا۔ (۲) ازالۂ حیثیتِ عرفی کرنا۔ حیثیتِ عرفی کو بٹّہ لگانا +

**آبرو ریزی ہونا۔** ا۔ فعل لازم۔ بے عزّتی ہونا۔ بے آبروئی ہونا۔ عزّت بگڑنا۔ بدنامی و رُسوائی ہونا +

**آبرو سے پیش آنا۔** ا۔ فعل لازم۔ (لکھنؤ) تواضع و مدارات سے پیش آنا۔ عاجزی اور فروتنی سے پیش آنا۔ تعظیم و تکریم سے پیش آنا۔ مِن

اب

اخلاق سے پیش آنا +

حُسن نے ہم سے عُلُو ہی کب ... شاد و رہا نے آکے ہاتھ دیا
آبرو سے ہر ایک پیش آیا ... نفس ماہی پہ سکہ جملا دیا

**آبرو سے ہاتھ اُٹھانا** ۔ ا۔ فعل لازم۔ آبرو کی اُمید نہ رکھنا۔ آبرو سے مایوس ہو جانا +

اگر مجھ نا نصیب کو نہ ستاؤ ... اب میری آبرو سے ہاتھ اُٹھاؤ (قلق لکھنوی)

**آبرو سے ہاتھ دھونا۔ یا دھو بیٹھنا** ۔ ا۔ فعل لازم۔ آبرو سے ناامید ہو جانا۔ آبرو سے مایوس ہو جانا + ھ

ہاتھ سب آبرو سے دھو بیٹھے ... مستعد مرگ پر بھی ہو بیٹھے (قلق لکھنوی)

**آبرو کا پاس یا لحاظ** ۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) عزت کا خیال۔ حُرمت کا لحاظ

گرا دل آبرو کا میری کچھ بھی پاس تجھ کو ... نہ کر اُس کے آگے قصہ تو نہ ہمارا رونے کا (مصحفی)

**آبرو کا لاگو ہونا** ۔ ا۔ فعل متعدی۔ عزت کے پیچھے پڑنا۔ درپے ذلیل ہونا۔ پت اُتارنے پر آمادہ ہونا + بے عزتی کا خواہاں ہونا +

(فقرہ) بس نے کیا بگاڑا ... تھی جو تم میری آبرو کے لاگو ہو گئے۔

**آبرو کو ڈرنا** ۔ ا۔ فعل لازم (لکھنؤ) آبرو جانے کا خوف کرنا۔ آبرو برباد ہونے کا اندیشہ کرنا۔ بے عزت ہونے سے ڈرنا ھ

خانہ زاد آبرو کو ڈرتے ہیں ... التماس اس لئے عرض کرتے ہیں (قلق لکھنوی)

**آبرو کھونا** ۔ ا۔ فعل متعدی۔ پت کھونا۔ عزت برباد کرنا۔ حُرمت گنوانا + ھ

نہ پائے نہ ماہرو ہے آبرو شراب کہیں ... نہ اپنے ساتھ کہیں کھو دے آبرو شراب (ناسخ)

**آبرو کے پیچھے پڑنا** ۔ ا۔ فعل متعدی۔ دیکھو (آبرو کا لاگو ہونا) +

**آبرو کے درپے ہونا** ۔ ا۔ فعل متعدی۔ عزت کے پیچھے پڑنا۔ حُرمت لینے کا ارادہ کرنا + ھ

اس چشم تر کے در کو تیغ کرو جاوے ... ہے آبرو کے درپے یہ بار بار رونا (مصحفی)

**آبرو گنوانا** ۔ ا۔ فعل متعدی۔ دیکھو (آبرو کھونا) +

**آبرو گھٹانا** ۔ ا۔ فعل متعدی۔ مرتبہ کم کرنا۔ مرتبہ گھٹانا + سُبک کرنا۔ ذلیل کرنا۔ رُسوا کرنا۔ خفیف کرنا +

دے گھٹا کر نہ مرے دیدۂ تر کی نسبت ... آبرو میری نہ چشموں میں اے یار گھٹا (ناسخ)

**آبرو لینا** ۔ ا۔ فعل متعدی۔ (۱) عزت اُتارنا۔ بے عزت کرنا۔ ذلیل کرنا۔ خوار کرنا +

(فقرہ) دو جوتے مار کے سر بازار آبرو لی۔

اب

(۲) زنا کرنا۔ حرام کرنا۔ خراب کرنا + ھ

اے بُو اگر ہر حسین آباد کے تالاب پہ ... آبرو لی چاند خاں نے کل جاری رات کو (رجا صاحب)
لُٹ گئی چُنی لال نے موتی کی آبرو ... سچی خبر یہ لائی ہے گوہر ہمارے پاس (ر)

**آبرو مٹ جانا** ۔ ا۔ فعل لازم (لکھنؤ) آبرو جاتی رہنا۔ عزت برباد ہونا۔ ننگ و ناموس میں بٹہ لگنا۔ بے عزت ہو جانا + ھ

گھر سے باہر اگر نکلا لاقدم ... آبرو ساری مٹ گئی اُس دم (قلق لکھنوی)

**آبرو میں بٹہ لگنا** ۔ ا۔ فعل لازم (۱) عزت میں دھبہ لگنا۔ حُرمت میں فرق آنا (۲) ساکھ میں بٹہ لگنا۔ ساکھ جانا۔ اعتبار جانا +

نہ بوتیں بھی اچھی عزت دار کی آبرو میں بٹہ لگا دیتی ہے +

**آبرو ہونا** ۔ ا۔ فعل لازم۔ عزت بڑھنا۔ مرتبہ بڑھنا۔ تعظیم ہونا + بڑائی ہونا۔ تعریف ہونا۔ واہ وا ہونا۔ مرحبا ہونا +

رُو جو منہ میں چوائیں گے پانی ... نزع میں اپنی آبرو ہوگی (امانت)
پانی مانگا اگر نہ کشتہ نے ... دستِ قاتل کی آبرو ہوگی (امانت)

**اَبرَہ** ۔ ف۔ اسم مذکر۔ نقیض اُستر۔ دوہرے کپڑے کے اوپر کا کپڑا رُو بخلاف پشت +

**اَبری** ۔ ف۔ اسم مؤنث۔ ایک قسم کا رنگدار کاغذ ہوتا ہے جس پر ابر کیسے نشان ہوتے ہیں۔ اور اُسے کتابوں کی جلدوں پر چمڑے کی بجائے لگایا کرتے ہیں۔ ماربل (Marble) بھی کہنے لگے ہیں لکڑی اور چمڑے پر بھی ابری بنائی جاتی ہے +

**اُبلنا** ۔ ہ۔ فعل لازم۔ سڑنا۔ کھٹا ہو جانا۔ بچل جانا۔ اصلی ذائقہ میں فرق آنا +

**اِبطال** ۔ ع۔ اسم مذکر (۱) بطالت مصدر (۲) باطل کرنا۔ قانون؛ دعوٰی کو توڑنا ثابت

**اَبعادِ ثلاثہ** ۔ ع۔ اسم مذکر (۱) عرض۔ طول۔ عمق یا ارتفاع (۲) اکارنا

**آبکار** ۔ ف۔ ت۔ اسم مذکر (آب + کار) (۱) کلال۔ بادہ کار۔ شراب کھینچنے اور بیچنے والا۔ شراب کشید کرنے والا (۲) مے فروش۔ بادہ فروش

**آبکاری** ۔ ف۔ اسم مؤنث (۱) کلال کا کام۔ شراب کھینچنا۔ شراب کی کشید اور بیع (۲) شراب کا بیوپار (۳) بادہ فروشی (۴) شراب کی دُکان (۵) محکمہ شراب۔ شراب کا کارخانہ + (۶) قانون۔ شراب کے کارخانوں پر جو محصول لگایا جاتا ہے + مسکرات کا محصول +

**آبکاری کا داروغہ** ۔ ا۔ اسم مذکر۔ وہ افسر اعلیٰ جو محکمۂ ...

آنا

منع کا کرتا ہے وعدہ وہ تو پھر آتا ہے کب — دوسرے دن کا کہیں جب تیسرا پہر آتے ہے (ظہیر)

ساقی نے بھر کے جام دیا مجھکو اس طرح — جو لب تک آتے آتے کئی جا چھلک گیا (")

اے پری سسل نہ تو جلد طبیعت آنا — قہر ہو جائے اگر ہیچ بشر آ جائے (حجاب)

برگشتہ بخت ہم وہ اس دور میں ہیں ساقی — لب تک کبھو ہمارے جام و سبو نہ آیا (نصیر)

برساتا ہے یہ خون نہ بارش کا ہم کو ڈر — البتہ بجلی ہم کو ڈراتی ہے کوند کر

اسکا بھی غم نہیں ہے جو جا چھوڑوں بسر — لیکن خرابی یہ ہے کہ آ آکے رات بھر (کرنل جارج پیشو)

پسّو ہیں ستاتے ہیں صاحب پہاڑ پر

میرے بھاگن بھاگن آیوری

ہوری کے میس آیوسا نورو — سکھ سے نیں درشن پایو ری (ہولی سنگ)

(فقرے) تب سورج سر پر آتا ہے تو بیلوں کو کھول کر کوئیں پر لاتا ہے (اردو کی پہلی کتاب) دفتر کا وقت آگیا کھانا تمہارا پکا یا نہیں۔ وہاں سے چھوڑا تو کبوتر سیدھا گھر پر آیا۔ کہی جائے میں کیا پھنسی کہ اس کی موت آئی۔ دن چھپا رات آئی آم نے رنگ پکڑا اور کوئل آئی (۳) حاضر ہونا۔ قریب آنا۔ پاس آنا سامنے آنا۔ دکھائی دینا سے

نعش پر تو خدا کے واسطے آ — مر گئے تیرے اشتیاق میں ہم (شیفتہ)

بخشا بہ پرہیز ودرع اب بسر آیا — اے بادہ کشو مژدہ کہ پھر ابر تر آیا (سوز)

نہ آیا گور پہ میری وہ بیوفا ورنہ — گلے لگانے کو تربت سے بھی نکلتے ہاتھ (ذوق)

اور سید اللہ داد خواہ جلد آ اور اپنی عرضی لا۔ حضرت آیا اور عرضی لایا (نامۂ غالب)

(۴) تشریف لانا۔ قدم رنجہ فرمانا۔ پدھارنا۔ قدم رکھنا سے

چاندنی میں کون آیا پاؤں میں مل کر حنا — جا بجا ہیں سرخ بوٹے چادر مہتاب میں (اسیر)

خفا مشکل تو نہایت ہے کہ ملاپ سو آپ — یہ کیا سبب ہے کہ آتے ہو آج آپ سو آپ (سرور)

نسنے ہی کرتے ہو آتا جاؤں جاؤں کیلئے — یوں نہیں جانے دوں تو پھر تم کو جاؤں کیلئے (")

مر گئے پھر بھی تغافل ہی رہا آنے میں — بیوفا پوچھے ہے کیا دیر ہے لیجانے میں (ذوق)

اس لئے صید گہ عشق میں ہم صید بنے — کہ کبھی صید فگن بہر شکار آوے گا (ظفر)

وہ آتے آتے غیر کے کہنے سے تھم گئے — اب کیا کروں علاج دل بے قرار کا (شیفتہ)

جب سے میخانے میں تو آتا نہیں اے مہر شتاب — ہر پیالے میں ہے عالم ماہی بے آب کا (اسیر)

روتے روتے میں ہوں غش میں اور وہ آکر کہے

پونچھ آنسو جلد اپنے دیدہ تر کھول دے (ناسخ)

آنا

لے چلا دل کو وہ جب ہم نے یہ پوچھا لیجئے — پھر بھی آئیگے تو ہنس کر کہا اب آؤ گے کم (نظیر)

(۵) ملاقات کرنا۔ ملنا۔ ملاقی ہونا سے

وعدہ شام پہ کی ہنسکے بسر جاگ کے صبح — وہ اسیوقت نہ آتے اگر آتا ہوتا (رشیدی)

(۶) چڑھائی کرنا۔ چڑھنا۔ دھاوا کرنا۔ مقابلہ کرنا۔ حملہ کرنا۔ سامنے ہونا۔ سیدھا ہو جانا۔ لڑنے کو مستعد ہونا سے

مجھ سے وہ صلح کو اس شان سے آتی گریا — جنگ کے واسطے دارا سے سکندر آیا (شیفتہ)

تو جواں تان تان آوے ہو کے — ہم نے ہتھیار یو دکھاوے ہو کے (نظیر)

(فقرہ) غم شوق کر اٹھے کچھ دم ہے تو آ (۷) چلنا۔ روانہ ہونا۔ پدھارنا۔ رخصت ہونا۔ آگے بڑھنا۔ قدم بڑھانا سے

کیا غرض ہے کہ سب کو ملے ایک سا جواب — آؤ نہ ہم بھی سیر کریں کوہ طور کی (غالب)

ہووے شمار سے در تک اپنا کہاں کہاں آنا — جب یک قدم ہو مشکل اس ناتواں کا آنا (ظفر)

جب پھنکا تیر تو آیا میرے دل کی طرف — قہر ہوتا جو لشکر بھی خانہ آباد کا (نسیم دہلوی)

چالیس قدم ساتھ وہ تا لاش کے آئے — کیا ہو جو بڑھیں چند قدم اور زیادہ (ذوق)

آنکھ گر ہو چرخ میں لا آسمان کو — آ رقص کر زمین کو ڈال اضطراب میں (شیفتہ)

(فقرے) آ تماشہ دکھاؤں۔ ارے یہاں آتے بھی ہو یہاں کھڑے کیا کہتے ہو۔ آؤ باغ میں چلیں ہوا کھائیں (۸) نکلنا۔ باہر آنا۔ نمودار ہونا۔ ظاہر ہونا۔ برآمد ہونا۔ دکھائی دینا۔ نظر پڑنا سے

خاک ہو گیا مرے ذکر نہ آیا ہو کہیں — آج اس بزم سے کچھ غیر مکدر آیا (شیفتہ)

رکاؤ خوب نہیں طبع کی روانی میں — کہ بو فساد کی آتی ہے بند پانی میں (ذوق)

پیرہن سے ترے بو آتی ہے خوشبو کی ظفر — ساتھ گھر سے گلوں کے بو سونگھ آیا (ظفر)

(۹) طلوع ہونا۔ اُدے ہونا۔ نمودار ہونا سے

چمن میں شب کو جو وہ شوخ بے نقاب آیا — یقین ہو گیا شبنم کو آفتاب آیا (آتش)

جو بزم مے میں وہ شب مستِ خواب آیا — صبوحی کش یہ سمجھے نکلے آفتاب آیا (")

(۱۰) لوٹنا۔ واپس ہونا۔ پھرنا۔ معاودت کرنا۔ مراجعت کرنا۔ پھر کر آنا۔ الٹا پھرنا۔ چلا آنا

دو قدم یاں سے وہ اٹھ ہو گر — نامہ بر بیگ کی شام آیا (شیفتہ)

مہرباں ہوکے بلا لو مجھے چاہو جس وقت — میں گیا وقت نہیں ہوں کہ پھر آ بھی نہ سکوں (غالب)

جب گئے ہی پتے سے ناکام آیا — تو یا رب یہ دل اسیر کس کام آیا (ظہیر)

میں اور بزم مے سے یوں تشنہ کام آؤں — گر میں نے کی تھی توبہ ساقی کو کیا ہوا تھا (میر)

جو وہاں سے آئے مرے دم میں دم — تو پھر آ کے میں دیکھتی ہوں قسم (میر حسن)

جسوقت وہ گل چمن سے لایا — محمود اخوش ہو کے گھر آیا (گلزار نسیم)

ملہ جب منصوری پر فیلیں صاحب بہادر نے جگہ تمام کر لا شروع کیا تو سر ابھرنے یہ پسّو کا بجوم ہو گیا تھا۔ اور اس کے اثر سے وہ چلنے پھرنے سے معذور ہو گئے تھے ⁂

آنا

اب دشمن گر میں گردوں تیرے تغافل کا گلہ　بات کیا صبح کا بھولا جو گھر شام آیا (شہیدی)
تو نے حرم کو جا کر کی بھی پھر انہ ہرگز　دشوار ہے نہایت شاید دوا کی آنا (ظفر)
کیا کہوں کیونکہ تیرے کوچہ میں ہو کر آیا　تجھکو پایا جو نہیں خوب میں رد کر آیا (")
کیوں دور ہو رہے ہو دیدار کی جانب تھکیں　کہ دو قاصد ہی پھر آ اور نہ کبوتر آیا (معروف)
نہ گھبرا چار دن کے واسطے اے دوش حباب ہیں　گیا جب اس مکاں سے پھر نہیں ایسا مکیں آیا (آتش)
کیا جلنے یہ گیا متعاکس منہ سوزہ دلی کو　آئینہ واں سے پیکر خاک آبرو نہ آیا (نصیر)

(مثلیں) بہار آئی خنیا ڈھولکی میاں خیر سے آئی - صبح کا بھولا شام کو آئے تو اسے بھولا نہیں کہتے

(۱۱) اندر آنا - در آمد ہونا - داخل ہونا - پیٹھنا - گھسنا ؎

گلشن میں دل بندی ہی رہتا ہے ہمیشہ　کیا جانیں کہ آجاتے ہیں تو ہمیں کدھر سے (ذوق)
اب کس امید پہ واں جائے کوئی　کہ ہوا غیر کا آنا موقوف (شیفتہ)
دل ہر کر مجھ سے تم آنکھیں چرانے ہو تو کیا　چور بنکر آؤں گا گھر میں تمہارے رات کو (ناسخ)
گئے بھی بند کرتے ہو جاتے بھی روکتے　بے عقل پہرہ دار ا تمہاری بھلا کدھر (معروف)
صدائے رعد سے ظاہر ہے برق آہ ہی　شکار کھیلنے طاؤس کا سحاب آیا (آتش)
ملی نہ پلنگ میں کیتن کری پکار　کھلی کھلی سب بین نہیں کال ہماری بار (دوہا)
آ ہمارے تن میں ہیگ ڈھانپ ہو لوں　نا میں دیکھوں اور کو نا تو ہے دیکھن دوں (")

(مثل) کمبخت نے دریا بخشو آنے ہی آنا (فقرے) جب رات کا بارہ بج جاتے ہیں تو بادشاہ سلامت پھر محل میں آتے ہیں - آتے کے کھٹکہ دیکھتی ہی جاتے کی پیٹھ دیکھتی تھی یعنی دلکو صبر تھا - قدم بڑھا کر جو بادشاہ جہاں دیا میں آگئے (۱۲) شریک ہو جانا - ملنا - شامل ہونا (فقرے) ہم کھانے کو وہیں آگئے - جب مال کچھ نہیں آتا ہو تو انہیں دیکھکر خوش ہوتا ہو جو لاتا ہے انہیں دیتا ہے جب کھاتا ہے تو انہیں کھلاتا ہے - مکان بالکل سڑک میں آگیا - گھوڑا قوت کرا گیا وہ بھی اس زد میں آگیا (۱۳) اترنا - فروکش ہونا - مقیم ہونا - ٹھہرنا - قیام کرنا - وارد ہونا - بسیرا لینا - بسرام کرنا - بسنا ؎

قسمت جلادو امل کی تو حشر یا یہ حالی کو　حسرت ہے اس مکاں کا جس میں مہمان بن آیا (نصیر)
شاہ زیر خانہ تنہا نہیں جو آیا تمہارا راہی　یہ سترل آمد شد کی ہو ہمیں ہے وطن کسکا (ظفر)
کھٹکا کشش ہلال نے مروڑان میں سوات　ہمسائے میں سنتے ہیں کہ وہ آئے ہوئے ہیں (مرزا)
یہ ملک جہاں ہے بستی سرائے کا　غم ہے کچھ کھٹے کا نہ شادی ہو آئیکی (جرأت)
شمس جو ہار اور مسکن میں آئی ہو گو　کہ وہ دام یہ ہم پھرتے ہیں گھبرائے ہوئے (ناسخ)
ساحت پردہ دل میں گھر بنے سو ہو شوق تجھے　یہ بھی اک منظر پاکیزہ ہے آ آنکھوں میں (شہیدی)

(فقرے) شکار آیا ہے - بہتر سال امر بکث ہو شاید آئے ہیں (۱۴) دل میں آنا - لہر اٹھنا - موج آنا - امنگ اٹھنا ؎

آنا

جب سے موری تورہی لگن لاگی یو رام جانے بالگئیں　ہمارے من ابھی تو دو ستیاں ملے تو جینا (ٹھمری)

(مثل) بہار آئی تو چھوڑ کی یا جھونپڑی پھونک دو (۱۵) اُبنا - اُگنا - پھوٹنا - نکلنا - لگنا - پھلنا پھول لگنا - بار ور ہونا - پھولنا پھول آنا - جیسے کبوتر کے پر آگئے - بال آگئے - ڈاڑھی آگئی - مونچھیں آگئیں - دانت آگئے - آم آ نکلے - بیر آگئے - دھنیاں آگئیں - یہ بیری ہر سال خوب آتی ہے چنبیلی خوب آئی ہے - گلاب سب سے زیادہ آیا ہے ؎

بیقدر ہے مفلس شجر خشک کی مانند　یاں دہ ہم دو دینار میں برگ و ثمر آیا (شیفتہ)
خالی بھی آیا تو بھی ظالم مجکو ترساتا رہا　جیسا ترساتا تھا جب ویسا ہی ترساتا رہا (نظیر)

(فقرے) پھل اور برتر جانور دنکے ملے ابھی نہیں جو کھل آتا ہے انہیں کا حق ہوتا ہے - ہر میں پھل شت آتا ہے - آم کا درخت ایک سال تو ایسا پھٹ پڑتا ہے کہ سنبھالنا مشکل ہو جاتا ہے - دوسرے سال بہت ہی کم آم آتے ہیں (۱۶) پیدا ہونا - جنم لینا - تولد ہونا - دنیا میں آنا ؎

دنیا کے الم ذوق اٹھا جب اٹھے　ہم کیا کہیں کیا آئے تھے کیا جائیں گے
جب آئے تھے روتے ہوئے آپ آئے تھے　اب جائیں گے اوروں کو رلا جائیں گے (ذوق)
لائی حیات آئے قضا لے چلی چلے　اپنی خوشی نہ آئے نہ اپنی خوشی چلے (ذوق)
ہو عمر خضر بھی تو ہو معلوم وقت مرگ　ہم کیا رہے یہاں ابھی آئے ابھی چلے (")
دستور رہیدا دلگیر اور بھی تو ہیں حسین　کیا نرالے آپ ہی سارے جہاں آئے ہیں (معروف)
ہم نے دنیا میں آکے کیا دیکھا　دیکھا جو کچھ سو خواب سا دیکھا (ظفر)
الٰہی سر پہ یہ بچھنا کار خانہ جو دہ فانی ہے　زمانے میں رہنے کو آیا ہوں نہ نو برسوں (اسیر)
سودا جہاں میں آکے کوئی کچھ نہ لے گیا　جاتا ہوں ایک میں دل پر آرزو لئے (سودا)
تنے ہی روئے تو آئے کر نہ روئیں کیونکر　ہم تو ہیں روز تولد سے ہی دکھیا ہوئے (نظیر)

(مثلیں) آیا بندہ آئی روزی - گیا بندہ گئی روزی - آئے تھے ہر بھجنے کو اوٹن لگے کپاس - آئی ہے جان کے ساتھ جائیگی جنازے کے ساتھ (۱۷) مائل ہونا - راغب ہونا - میل کرنا - رجوع کرنا توجہ کرنا - متوجہ ہونا - رجوع ہونا - ارادہ کرنا - رجحان کرنا - پھسلنا - گرنا - ڈھلنا ؎

پڑتی ہے آنکھ جان پہ آخر بلائے دل　یارب کسی بشر کا بشر پہ نہ آئے دل (رند)
یہ دل لگی نہیں اچھی جلی کٹی پہ نہ آ　ہنسی ہنسی میں تو مجکو رلائیگا پھر کیا (")
مزاج آیا تیرے پہ تو غصہ سے　لڑا آنکھ مجھ کو لڑانے لگا (جرأت)
کچھ تو انصاف پر آئی ہے طبیعت انکی　کہ وہ آغاز مجھے جانتے ہیں دیوانہ نہیں (اسیر)
آندھیاں آئی ہیں آہوں سی جاری ہوکر　آنسو طوفان اگر رونے پہ آئیں آنکھیں (صدر)
ہے اپنے تو نزدیک وفا خوب دیکھو　جو لطف ہو تیری بھی طبیعت ادھر آئے (حیف)
تیرا بسمل جو ہے تابی پہ آئے　تو پشت فلک دو سے زمیں سرخ (نسیم دہلوی)
جادۂ مہر و وفا پر ہے وہ کا آتا نہیں　راہ پر یا رب بت نا آشنا آتا نہیں (کاشف)

آنا

ہم رونے پہ آجائیں تو دریا ہی بہا دیں ۔ شبنم کی طرح سے ہمیں رونا نہیں آتا (ذوق)

ہم نے دیکھا ہے تماشا آمدِ سیلاب کا ۔ کب کسی کے روکے سے رکتا ہے جب آتا ہے دل (رشید)

جانتا ہوں ثوابِ طاعت و زہد ۔ پر طبیعت ادھر نہیں آتی (غالب)

گر یار مرے قتل کو آیا ہے تو آ دل ۔ بہتر ہے میں حاضر ہوں مجھے کچھ نہیں حیل (بیان)

گر تو نہیں ارادہ ہے تو مت چھوڑیو بسمل ۔ شمشیر کوئی تیز سی لاتا مرے قاتل
ایسی نہ لگاتا کہ مرا کام نہ ہووے

زاہد تجھے قسم ہے خدا کی ادھر تو آ ۔ کیا نور سا جھلکتا ہے شیشہ کے جام میں (ذوق)

(مصرع) یہ حضرت دل ہیں جو ادھر آئے ادھر آئے (فقرہ) بڑی پر آنا (آواز) آہا ہی ہے دہی کے میوے کی۔ تو میاں بسیرے میں سوا سیر تلے (ہونٹ والیکی آواز) (۱۸) گزرنا۔ ہو کر نکلنا۔ نکلنا۔ پیتنا۔ چڑھنا۔ جانا سے

جس طرح بھک بدی جاتی نہیں ۔ جنک سے جی میں بدی آتی نہیں (رنگین)

جس وقت نظر کوئی وہاں اور ہوا آتا ۔ اس وقت مرے دل میں گماں اور ہوا آتا (نظیر)

تصور اس لب شیریں کا آجاتا ہے گر دل میں ۔ تو آنسو ہوکے شربت خوں ہو کر آنکھیں نکلے (ذوق)

(مثل) اونٹ پہاڑ کے نیچے آتا ہے جب آپکو سمجھتا ہے (فقرہ) اس ہی آس میں یہ دن آلیا یعنی رات آئی دیکھئے دیکھتو یہ عمر آئی (۱۹) حلول کرنا۔ سما جانا۔ اندر بیٹھنا۔ چڑھنا۔

عارضِ صاف ترا رشکِ قمر دیکھ لیا ۔ جان سی آگئی جب ایک نظر دیکھ لیا (اختر)

ہمیں آمدِ میرِ گل صبا کہہ گئی ۔ طرح اس بن مجنوں کی سب آگئی (میر)

پری شیشے میں اُترتی کبھو یا قالب میں جا آتی ۔ جب آنند از سر آغوش میں وہ نازنیں آیا (نصیر)

(فقرہ) جنگ کے میدان میں گھوڑا انہیں جاتی کو پشت پر دیکھ کر جیسا شیر بنا ہو گویا سوار کی طرح اسمیں آجاتی ہو (۲۰) سوار ہونا۔ چڑھنا۔ اوپر آنا۔ سواری لینا سے

پیٹ کو اسکے نہ روٹی ہے نہ تن کو کپڑا ۔ نزلہ خان تسنے بھی جان کے سر پر کیوں ہو (راحت)

آیا جو لبِ بام وہ پرکالۂ آتش ۔ خورشید گیا صبح سپہر پر تو کسی کانپ (ظفر)

آئے تو کہاں جائے نہ تابی سے کوئی جائے ۔ جب تک نہیں آتا اسے غصہ نہیں آتا (ذوق)

اللہ رے بچھاؤ شوق کے آتے ہیں بام پر ۔ دیکھیں تو کون مرتا ہے طرزِ خرام پر (سید)

اونچی اٹاری پلنگ بچھایا ۔ میں سوئی میری چھتیں آیا (مکری)
کھل گئی آنکھیں بھئی آنند ۔ اے سکھی ساجن نا سکھی چند

(فقرہ) غصہ آنا طیش آنا۔ تمہ تو جائے کہاں۔ اسکے سر پر روز کوئی آتا ہے (۲۱) واقف ہونا۔ جاننا۔ معلوم ہونا۔ ماہر ہونا۔ کوئی ہنر یاد ہونا۔ سیکھ لینا۔ سیکھ جانا۔ یاد ہونا سے

تنابا لو ابکا سبر سخن کو آیا تو یہ آیا ۔ گھٹانا وصل کی شب کا بڑھانا روز ہجراں کا (جرأت)

آنا

کوئی کتاب انکی تہیں صاف تھی عدو کی ۔ آئے تو معنی کے دریے پڑھائی زباں (نظیر)

دندان دکھاکے مت ہنسی ای جیتے جی کر سیاہ ۔ چاک جگر کا ہم کو طور رفو نہ آیا (نسیم)

دل لینے کے اور وہ تو کو گر کیا نہیں آتے ۔ پر جو تمہیں آتے ہیں وہ اصلا نہیں آتے (تسلیم)

کبھی آتے نہیں کہتے انہیں دم آتے ہیں ۔ آدمی بھیجتے ہیں روز کہ ہم آتے ہیں (اسیر)

ہے کچھ ایسی ہی بات جو چپ ہوں ۔ ورنہ کیا بات کر نہیں آتی (غالب)

تا قتل کیجیو ذوقِ تپیدن دیکھئے کیا ہو ۔ کہ اب تک ذبح کرنیکا نہیں قاتل کو حوصلہ (ذوق)

آنکھیں انکو لگانی آنکھوں پر لیتے ہیں ۔ نوکِ مژگاں پر سرِ اشک جگر گوں دیکھ کر (م)

ایک دل لے کے غم دیئے اولاد ۔ واہ خوب آپ کو حساب آیا (رستیم)

(مثل) اونٹ چڑھا بجا ہے پر مونہہ نہ آیا (فقرہ) تمہیں کچھ بھی آتا ہے۔
(۲۲) معلوم ہونا۔ دکھائی دینا۔ سنائی دینا۔ نظر آنا۔ لگنا سے

داغِ دل گر نظر نہیں آتا ۔ بو بھی اے چارہ گر نہیں آتی (غالب)

کیوں وہ مجنوں کو یاد کرتے ہیں ۔ میری آواز گر نہیں آتی (م)

جس نے دیکھا وہ رخِ افروختہ اسکا پھر ۔ نہ نظر آئے مہرِ خوش آیا وہ چہرہ اسکا (تسلیم)

خدا کے واسطے گل کو نہ میرے ہاتھ سے لو ۔ مجھے بو آتی ہے اسمیں کسی بدن کی سی (م)

ذکر ہماری پاس رہو مگر یا ہمکو تو لگا نہیں ۔ رات کو ایکدم خواب میں آنا جسنے ادھر کا چھوڑ دیا (م)

ہے گریباں پھاڑتا ہوں اور سلا دیتا ہے وہ ۔ خوش نہیں آتی نصیحت گر کی غمخواری مجھے (میر)

جینا ہمیں اصلا نظر اپنا نہیں آتا ۔ گر آج بھی وہ رشکِ مسیحا نہیں آتا (ذوق)

آتی نہیں صدا ہے کانوں میں کچھ کسی کی ۔ جاتا ہے چپکے چپکے یہ قافلہ کہاں کا (نسیم)

دم بجا آنکھوں میں اور یاں اسکو ۔ کوئی لاتا نظر نہیں آتا (مسعود)

مرد جی کو بھی شہر خوش آتا ہے کہیں ۔ ترے گھر میں بلا ہو جو کہو تو باہر (فغاں)

مجھے بیٹھے جو کچھ حجاب آیا ۔ ہم نے جانا وہ بے نقاب آیا (سید)

چھپتے چھپاتے موہنے گھر آئے ۔ آپ ہے اور موہے بلا دے
نام لیت موہے آدے سنگھا ۔ کیوں سکھی ساجن نا سکھی پنکھا (مکری)

(فقرہ) تمہیں شرم نہیں آتی۔ (۲۳) جچنا۔ آنکھوں میں آنا۔ آنکھ میں سمانا۔ اٹکنا۔ کھبنا (فقرے) یہ چیز ہماری نظر میں اتنے کی آتی ہے۔ ہمارے خیال میں تو یہ مال اتنے کا آتا ہے۔ (۲۴) کھبنا۔ جچنا۔ ذہن نشین ہونا۔ دل میں بیٹھنا۔ خیال میں جمنا۔ ذہن پر چڑھنا۔ سمانا سے

تو انکی فہم میں کیا جانے کیا آیا تقریر ۔ جو بہ ... سے ... کر (نظیر)

اشعار غزل کی مسری میں جو تو خیال تھے ۔ ... آتی ... (م)

آنا

مانندِ ملی کیفظ میں جب آتے تھے توواہ    قبضے کی طرف دیکھ کے رہ جاتے تھے تو واپس
بھرکوزے میں کیسے نہ دم بسکہ آگیا    ظرفِ دل میں پرمحیط غم سمٹ کر آگیا (ظفر)
سامان وُہ کر آئے نہ چشمِ خیال میں    آئے رقیب دیکھ کر پیشِ نظر ہو آج (شیفتہ)
دیا جالا اُسے نامہ بر نے جب کاغذ    تو بولو طیش میں آکر پھر آیا اب کاغذ (تعلیم)

(مثل) سیر کی ہانڈی میں سوا سیر نہیں آتا۔ (فقرے) برتن میں جتنی سمائی ہوگی اُتنا ہی آئیگا۔ اس مرتبان میں پُورا پانچ سیر گھی آتا ہے۔ (۳۸) جمنا۔ بیٹھنا۔ داخل ہونا۔ اپنی جگہ پر ٹھیک بیٹھنا ؎

تُو آئینہ صفت جیرے ہو جائیگا صاف    تیری جانب سے مرے دل میں غبار آویگا (ظفر)
صفائی دل کی یہی ہے صُورت کہ دل میں آنے نہ دے کدُورت
کہ بیٹھ جائیگا بالضرُورت اِس آئینہ میں یہ زنگ ہوکر (ذوق)

(۳۹) مد پر ہونا۔ بلوغت کو پہنچنا۔ جوان ہونا۔ جوانی پر آنا۔ اُٹھنا۔ بالغ ہونا۔ (مُرکبات میں) (۴۰) عُمر پر پہنچنا۔ پُوری عُمر کا ہونا۔ پختہ ہونا۔ پک جانا۔ (مُرکبات میں)۔ (۴۱) اکٹھا ہونا۔ جمع ہونا۔ فراہم ہونا۔ مجتمع ہونا۔ سمٹنا۔ سُکڑنا۔ جُڑنا۔ جیسے آواز کے ساتھ سارا محلہ آگیا ؎

ملنے دھونے کے بسترپنے سب نکال بنائی    سُن سُن کے سب آئیں یہ لوگ کہے لوگ لگائی (دیمن)
بہت رہی بابل گھر دُلہن چلی تو ہی بیگانے بلائی

(فقرے) جب چیونٹیاں کوئی آرام کی جگہ دیکھتی ہیں تو سب وہیں آجاتی ہیں۔ جب کُتے کسی بندر کو دیکھ لیتے ہیں تو سینکڑوں آجاتے ہیں۔ اور بھنبھناتی ہیں (۴۲) دُکھنا۔ پُرآشوب ہونا۔ ایذا ہونا۔ ورم ہونا۔ پھُولنا (فقرے) کل سے آنکھیں آگئیں۔ مُنہ آگیا۔ گلا آگیا (۴۳) جوش ہوجانا۔ اُبلنا۔ پک جانا۔ تیار ہونا۔ پختہ ہونا۔ پکنا۔ (فقرے) چاول تو آگئے اب اُتار لو۔ مسُور کی دال ذرا سی آنچ میں آتی ہے۔ (۴۴۔ عو) ہمخواب ہونا۔ ہم بستر ہونا (ہندو۔ عو) بولنا ؎

دن کو ہی آنا تھا تجھے یا ہمسیام میں    در گور مردوے مرے روزے قضا ہوئے (ہری)

(مثل) آئی نہ گئی کوٹے لاگ گیا بھی بھی (۴۵) انزال ہونا۔ مُنزل ہونا۔ فراغت پانا (۴۶) ملنا۔ حاصل ہونا۔ مُیسر ہونا۔ دستیاب ہونا۔ ہاتھ لگنا۔ وصول ہونا۔ ہاتھ آنا۔ فائدہ ہونا ؎

عدو بھی شامل لذت ہیں رس کاش ہم سے تُو    مزا آیا نہیں مجھ کو تری شیریں زبانی میں (شیفتہ)

آنا

جُوں جُوں لبِ شیریں پہ تیرے دو حرف تبسّم    باک مجھ کو مزا پستہ دہن اللہ ہے آیا (ظفر)
وصل کا اُس کے تصور جو بند جب ہو    تو مزے ہجر میں بھی آتے ہیں کیا کیا ہم کو (ذوق)
زیادہ ہو گا تو تحمل سے بھی کہیں رفعہ    کہ اس میں آیا تو رنجش کی ہو کو نہیں رفعہ (۔)
نشہ میں بھی دھیان تماشہ نرگس جُوڑا    مجھ کو شربت میں مزا آیا ہے انگور کا (۔)
جو علم چاہے تو ہوا اہلِ علم کا پیرو    کرے زُلف کو انداز پیچ وتاب آیا (آتش)
بچی جھجری گند قر یہ اُسے سیتد    تُلف آیا کہیلہ پہاڑوں میں (مُتوقت)

(فقرے) آج دُکان پر کیا آیا۔ چار روپے مہینا آتا ہے۔ باہر گاؤں میں بوری کہاں سے آئیں اندر لونڈیاں کیونکر بلائیں (اُردو کی پہلی کتاب) (۴۷) لینا ہونا۔ ذمے ہونا۔ چاہئے ہونا۔ قرض ہونا۔ قرضہ آنا۔ قرضدار ہونا ؎

دِل مانگا منت کو رہ پھر اُس پہ تقاضا    کچھ قرض تو بندے پہ تمہارا نہیں آتا (ذوق)

(فقرے) مجھ پر تمہارا کیا آتا ہے۔ ہمارے اُوپر کسی کا کچھ نہیں آتا۔ تیرے باپ کا کچھ آتا ہے؟ (۴۸) شمار ہونا۔ محسوب ہونا۔ گنتی میں آنا۔ شامل ہونا۔ جیسے ہم بھی اُنہیں لوگوں میں آگئے۔ (۴۹) چھانا۔ گھرنا۔ جیسے ابر آرہا ہے۔ گھٹا آرہی ہے۔ کیا کالی گھٹا آئی ہے ؎

کیا کالی گھٹا جھوم کے ہے آج تو آئی    گھر گھر میں چرچے گی تیری خوشی میں بکھر جائی (مُترجم)
باندھ تختہ گھنگھور گھٹن اور برس کو آنے گھر گھر کے    (ملار)
ایک پیا بنا دُکھ پاؤں دُوجے سدا رنگ نہیں بھاوے بُوندیاں آئیں گھر گھر کے

(۵۰) چھوڑنا۔ ترک کرنا۔ ہاتھ اُٹھا لینا۔ جانے دینا۔ باز آنا ؎

ذلیلی نہ کر تُو خوار ستاری    اس سے کبھی تو بہرہ ور نہ ہوگا
آ باز خرابی اپنی مت کر    قہر ہے یہ اس سے کچھ نہ ہوگا (قطعہ میر)

(۵۱) ہونا۔ پڑنا۔ واقع ہونا۔ جیسے تپ آنا۔ نفرت آنا۔ جان آنا۔ طاقت آنا۔ مصیبت آنا۔ بلا آنا ؎

غمِ دنیا سے گر پائی بھی فرصت سر اُٹھانے کی    فلک کا دیکھنا تقریب تیرے یاد آنے کی (غالب)
وُہ آئیں یار آنکھیں نہیں رنجیدہ دل انسے    گھر ہے رنج ہے کیوں رنج اُنسے بے سبب آیا (ذوق)
اب تو جُرأت آنے ہے ہم عزیز تو کو بے تاب ہیں    وصل سے محبوب کے جیسا کہ دل مسرور ہے (جرأت)
شاد کا دل چاک پسند آپ کو آیا    کس واسطے ان سینہ فگاروں سے تو کہنے (ذوق)
خوبی بخت کہ پیمانِ عدو    اُس کو ہنگامِ قسم یاد آیا (شیفتہ)
دل لیکیا تھا شوخ ہو کا کل سے باندھکر    جلدی سے پھر جو زُلف ہٹا کر جھٹک دیا
آیا وہ ناپسند اُسے جب تو اُسے تقصیر    جسکی بلا تھی اُسکے ہی سر پر پٹک دیا (تذکیر)

آنا | آنا

آتا ہے کبھی جو ہوش مجھ کو کستا ہوں یہی کہ آہ تا صبح (ناسخ)

یاد گیسو میں اُلجھتا کوئی سر شام اجل ساتھ کیا آتی بلا کر سو بلا آتی ہے (ماہل)

قاتل سے زیرِ خنجر آنکھیں لڑیں ہماری مرتے ہوئے نہ کوئی فرق آئیگا انکھیں میں (اسیر)

قصدا اس دل کو نہ کر کُن جیرین آیا دن گیا رات بھلی راتکی دن آیا (رشک)

سدا ملائکہ تسبیح خوان کو آتے رشک جو بیکدہ میں سُنے شیشۂ و سبُو میرا (ذوق)

بچتی کیا خاک تو عہر قاتل آئے کہ مجھے نیند کے جھونکے کم میں آئے (امیر)

ذکر میری بزم میں کیا کیا نہیں آیا چھوڑ کر جارا نہیں آتا نہیں آتا (ذوق)

گھنسی یہ گرج کو کر کر دو سنج ہو جائے دوسرے کی آئی گرج ملی آنکھ جھکا روو ہا (ذوق)

پہنچ بھیت پندی بوہے انکھ سوگی اب شدہ آئی شدھ آئی ترکت تاریاں (جمری)

سرک لیو امور ی پسند یا بزاتی

(مثل) بود خت سامنے آئے وہی وقت کا چارہ ہے۔ (فقرہ) اب وہ

دن چھپا رات آئی (۵) شروع ہونا۔ آغاز ہونا سہ

بہار آتے ہی ہاتھ پاؤں پھول گئے کہ اپنے آپ کو بھی بلبلیں بھول گئے (مسلوم)

تو ہمارے ہاں بر کمارت آئیں بولن لاگے سہ پپیسا (خیال)

(فقرہ) اب تو گرمی آگئی۔ برسات گئی جاڑا آیا (۵۲) آخر ہونا

انجام کو پہنچنا۔ خاتمہ ہونا۔ تمام ہونا (فقرہ) اس کے دن آگئے۔

پینے عمر آخر ہو گئی کہاں تک جیتے ان کا وقت ہی آگیا تھا (۵۳) نکل

آنا۔ چلنا۔ بازاروں میں بکنے لگنا۔ رواج پانا۔ جاری ہونا۔

(فقرہ) پھل اچھے ابھی سے آگئے۔ نیا تاج آگیا۔ نئی تڑونی آگئی۔ نیا

میوہ آگیا۔ آم آگئے۔ جامنیں آگئیں۔ خربوزے آگئے وغیرہ (۵۴)

ظاہر ہونا۔ نمودار ہونا۔ پرگھٹ ہونا۔ نمایاں ہونا۔ نکلنا۔ منکشف

ہونا سامنے آنا سہ

خواب میں رات جلائیں تری لی تعبیر نہی جلد آ صبح کو مشتاق ہی تعبیر کے ہاتھ (شہیدی)

کہا جو بنے کہ آن لگے ہمارے جینے سے اس دم ایمان (نظیر)

تو سُن کے اس نے حیا کی ایسی کہ آیا منہ پہ وہیں پسینا

اُس سے میں شکوہ کی جا شکر ستم کر آیا کیا کروں تمہاری دلیں سوز زباں پہ آیا (شیفتہ)

(فقرہ) آج سو سنتے تیری جان سی دکھائی (۵۵) پھیرا کرنا۔ پھیرا لگانا۔ ہو جانا

جان و دل سے تم ہیں سب جانا پگلی میں تیری ہمیں آنا (مسیحا)

(۹) آنا امر کا کام بھی دیتا ہے جیسے تم کل آنا یعنی کل آؤ۔ اور خاص ہندوؤں میں کا استعمال

کے موقع پر بھی بولتے ہیں جیسے کل بیر نسیں کا یعنی تم نہیں آؤ لگا مگر مسلمان اس

جگہ دیں نہیں آئیگا) استعمال کرتے ہیں +

(۵۶) لیا جانا۔ منہ سے نکلنا۔ جیسے جہاں ان کا نام آیا اور وہ بگڑے +

**آنا** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ آوَن۔ آمد۔ تیغ۔ پیدایش۔ آفرینش +

**آنا جانا** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ پورب (آوا جائی) (۱) آمد جار۔ آمد و رفت +

(مصرع) تو نہ کھو دیتا ہے ہر بار کا آنا جانا (فقرہ) کہاں کا آنا جانا

لگا رکھا ہے (۲) میل ملاپ۔ میل جول۔ ربط ضبط +

**آنا جانا رہا۔ آنی جانی** ۔ ہ۔ صفت۔ بے ثبات۔ ناپائیدار۔ عارضی۔

دُنیا بھی عجب سرائے فانی دیکھی ہر چیز یہاں کی آنی جانی دیکھی

جو آکے نہ جائے وہ بڑھاپا دیکھا جو جاکے نہ آئے وہ جوانی دیکھی (ظفر)

**اناپ شناپ** ۔ ہ۔ صفت۔ (۱) بے اندازہ۔ بے معنی۔ بیہودہ۔ غیر متناسب

واہی تباہی۔ اوٹ پٹانگ۔ بے تمیزی سے (۲) بے تامل بے سوچے +

**اناپ شناپ بکنا** ۔ فعل متعدی۔ بے تکی ہانکنا۔ واہی تباہی بکنا۔ اوٹ پٹانگ بکنا

**اناج** ۔ سہ۔ اسم مذکر۔ غلہ۔ دانہ۔ خوراکِ انسان +

**اناد۔ یا انادی** ۔ ہ۔ صفت۔ (۱) اُس زمانہ سے جس کی یاد نہیں۔

بے ابتدا۔ ازلی (۲) قدیم۔ پرانا +

**انار** ۔ ف۔ اسم مذکر۔ ایک قسم کا میوہ ہے جسے ہندی میں ڈارم کہتے

ہیں۔ اور ایک قسم کی آتشبازی بھی ہوتی ہے +

**انار دانہ** ۔ ف۔ اسم مذکر۔ اوّل معلوم۔ دوم ایک قسم کا چورن (سفوف)

جو انار کے دانے ڈال کر بنایا جاتا ہے۔ سوم رُخساروں کی سُرخی کو

بھی اِس سے تشبیہ دیتے ہیں +

**انارکیسٹ** ۔ (انگلش سے Anarchist) اسم مذکر۔ فسادی + ظالم۔

اصول انارکزم کا حامی۔ سلطنت کا مخالف۔ انقلاب پسند۔ مخالفِ

سلطنت۔ بدخواہِ سلطنت۔ مخالفِ امن و امان۔

**اناری** ۔ ۱۔ صفت۔ (۱) سُرخ آنکھ کا کوتر جسے پورب میں انارا کہتے

ہیں (۲) منسوب بہ انار۔ جیسے اناری سموسہ یا گو نجھا۔ جو ایک قسم کا

پکوان ہے +

**اناڑی** ۔ ہ۔ صفت۔ ناواقف۔ نوآموز۔ سیکھتڑ۔ نوکر۔ نادان۔

بیوقوف۔ کم سمجھ۔ انجان۔ ناتجربہ کار۔ خام۔ کچا۔ اوندھا۔ بیڈھنگا

بے سلیقہ۔ بے ہُنر۔ اناڑی کو کام پڑا موری گئو چری ہیں وا گ مدد (گیت)

---

لہ (فقرہ) پیسہ تو آنا جانا ہے ابھی ہمارے پاس تھا ابھی اُسکے پاس پہنچا۔ سچ ہو آنی جانی چیز ہے +

**اناڑی کا سودا بارہ باٹ** (محاورہ) (۱) ناتجربہ کار کا سودا اَبتر بے ڈھنگا اور بے ترتیب ہوتا ہے (۲) ناواقف کا سودا قابلِ اعتبار و لائقِ اعتماد نہیں ہوتا۔ اناڑی کے سودے کا کیا اعتبار ہے +

**اناڑی کا سونا بارہ بانی** (کہاوت) یعنی اناڑی کا مال کھرا اور بیغش ہوتا ہے۔ وہ دغابازی اور دھوکے کا کام نہیں کرتا۔ ناواقف کی چیز میں دھوکہ نہیں ہوتا +

**آناً فآناً** - ع - تابع فعل - آن کی آن میں - فوراً - جھٹ پٹ - جھٹ - جلد - دم بھر میں - پل بھر میں - چھن میں - ایک لحہ میں +

**آناکانی** - ہ - اسم مؤنث - س (अन+आकर्णी ان + آکرن) ہندی (آ + نا + کانی) (۱) اِغماض - گمراپن - سُنی ان سُنی - چشم پوشی - ٹالم ٹول - ٹال مٹول (۲) مجازاً بے مُروّتی - سرد مہری - کھڑین (فقرہ) وہ غیر مُسلمانی اور اُسپر آناکانی (۳) تجاہلِ عارفانہ +

**آناکانی دینا** - ہ - فعل متعدی (۱) سُن کر ٹال دینا - سُنی ان سُنی کرنا - ان میں بول مارنا - اِس کان سنا اُس کان اُڑا دینا (۲) اِغماض کرنا - جانکر انجان بننا - بہرا بنجانا - گمراپن کرنا - شنیدہ و ناشنیدہ گردانا - طرح دینا - ٹالنا - انجان بنا - ٹال جانا - چشم پوشی کرنا - کسی بات سے درگزر کرنا ؎

دل میں کیا کیا نہیں پیکان تو غیروں کا ذکر ؎ سُنکے آنے اے ظفر کیوں آناکانی دیکر تو دی (ظفر)

(فقرہ) میں نے جو کام کو کہا تو آناکانی دیکر چلا گیا +

**انانیت** - ع - اسم مؤنث - مَیں پن - خودبینی - خودی بینی - ہماہمی - اپنے تئیں کچھ سمجھنا - ما و منی - اپنی ہستی کا دم مارنا - خویشتن بینی ؎

حق زبُوں بچہ انانیت عجب عمّاز ہے ؎ قصۂ کیجیا زبان وار پہ منصور کا (ذوق)

**اَنبار** - ف - اسم مذکر - (۱) ڈھیر - تودہ - انالہ (۲) ذخیرہ + گودام -

**اِنبساط** - ع - اسم مؤنث - خوشی - خرّمی - آنند - شادمانی - بہجت +

**اَنبوہ** - ف - اسم مذکر - ہنگامہ - ہجوم - جمگھٹ - بھیڑ +

**انبیا** - ع - جمع نبی - پیغمبر - فرستادۂ خدا - رسُول +

**اَن پانی** - ہ - اسم مذکر - ان جل - کھانا پینا - کھانہ دانہ - دانہ پانی +

**اَنت** - ہ - صفت - انجام - آخر - عاقبت - انتہا - نتیجہ - پھل - حاصل +

**آنت** - ہ - اسم مؤنث - س (अन्त्र انتر) انگریزی (Entrail انٹریل) (۱) انتڑی - انتڑی - رودہ - قلا - وہ عضو جسمیں غذا کا فضلہ اور آ نور ہتی ہے - (مثلیں) مُنہ میں دانت نہ پیٹ میں آنت (نہایت بُوڑھا) آنت بھاری تو مات بھاری (درد سر گرانیِ معدہ سے ہوتا ہے) (۲) نہایت لمبی چیز - طُول طویل (فقرہ) شیطان کی آنت (ضرب المثل) ایک آنت سی نکلی چلی آتی ہے +

**آنت اُترنا** - یا - **بڑھ آنا** - ہ - فعل لازم - ایک بیماری ہے جسمیں آنت فوطوں میں اُتر آتی ہے اور اُس سے آدمی کے خصیوں میں بادسد ہوتا ہے اسے عربی میں فتق اور فارسی میں بادخایہ کہتے ہیں +

**آنت بھاری تو مات بھاری** - ہ - کہاوت - فتور بہضم سے درد سر ہوتا ہے - بدہضمی سے سر پھرتا ہے +

**اَنت بَنت** - ا - اسم مؤنث - بناؤ سنگار - جیسے انت بنت نہ کرو تو کیس گے کیا گلگیر ہے (مگھمر سیلی) +

**اِنتخاب** - ع - اسم مذکر - خلاصہ - لُبِ لُباب - چھانٹا ہوا - چیدہ + ست - بچھڑ - جھلا +

**اَنتر** - ہ - اسم مذکر - (۱) دل - پردہ - خاطر (۲) بعید - فاصلہ (۳) فرق - جدا - مختلف - جدا جدا - تفاوت (مثل) آدمی آدمی انتر کوئی ہیرا کوئی کنکر +

**انتربید** - ہ - اسم مذکر - دوآبہ - وہ زمین جو دو دریاؤں کے بیچ میں واقع ہو

**انترجامی** - ہ - صفت - دانائے راز - واقفِ حال + علام الغیوب

**اَنتروار** - ہ - اسم مذکر - چور دروازہ +

**انتردھیان** - ہ - اسم مذکر (۱) قیاس سے باہر - گمان اور سمجھ کی پہنچ سے باہر (۲) فنا فی اللہ (۳) غائب غلّہ - پوشیدہ - روپوش +

**اَنترا** - ہ - اسم مذکر (۱) گیت کا بول بصحیح (۲) گیت کے پہلے بول کے بعد کا بول یا فقرہ

**اَنتڑی** - ہ - اسم مؤنث - آنت کی تصغیر - رودہ - قلا +

**انتڑیاں جلنا** - ہ - فعل لازم - بھُوک سے بیکل ہونا - لگنا - نہایت بھُوک لگنا +

**اِنتشار** - ع - اسم مذکر - گھبراہٹ - پریشانی + فکر - تردُّد +

**اِنتظار** - ع - اسم مذکر - راہ - رستہ - آس - آسرا - توقع - اُمید +

**اِنتظار کرنا** - ف - فعل لازم - راہ دیکھنا + آسرا لگنا + منتظر رہنا +

**اِنتظام** - ع - اسم مذکر - (۱) بندوبست - درستی - ٹھیک طور - ٹھیک ٹھاک - اہتمام - تدبیر (۲) ترتیب - آراستگی (۳) قاعدہ - ضابطہ +

**اِنتقال** - ع - اسم مذکر - (۱) جگہ بدلنا + تبدّل و تغیّر + نقل - رحلت (۲) مرگ - موت ا

**اِنتقالِ اراضی** - ع - اسم مذکر - بعوض دینے کے زمین کی تبدیلی و منتقل کرنا

ا - ہ غلط اسی کی بنتی ہو - سونے جیسے گلگا جیسا کہ دو میانی زمین یا دوآبہ یا سی - دوآبہ یا رچنا وغیرہ سکھ درستی کار - کسی چیز کا با ترتیب ڈھسے میں پرو دیا جانا - لڑی بنانا +

انت

**اِنتقالِ جائداد**۔ ع + ف۔ اسم مذکر۔ جائداد کا ایک کے نام سے دُوسرے کے نام پر ہونا۔ داخل خارج ہونا۔ نقلِ جائداد +

**اِنتقالِ رہن**۔ ع۔ اسم مذکر۔ رہن در رہن۔ گرو در گرو +

**اِنتقال کرنا**۔ ۱۔ فعل لازم (۱) مرنا۔ فوت ہونا (۲) بحالتِ متعدی رہن یا بیع یا پٹہ کر دینا۔ اپنی چیز کا دُوسرے کے نام پر کر دینا +

**اِنتقام**۔ ع۔ اسم مذکر۔ بدلہ۔ پاداش +

**آنتوں**۔ صیغہ جمع۔ (جب اُردو میں کسی اسم کے ساتھ فاعلی یا مفعولی علامت لگی ہوئی ہوتی ہے تو اُس کی جمع وں سے آتی ہے ورنہ یں وغیرہ سے) انتڑیاں۔ روُدے +

**آنتوں کا بل کھلنا**۔ ۱۔ فعل لازم (کنایۃً) آنتیں سُوکھنے کا نقیض پیٹ بھرنا۔ پیٹ بھر کر کھانا۔ دھاپنا۔ بہت سی بھوک کے بعد خوب ڈٹ کر کھانا +

**آنتوں کا بل کھلوانا**۔ ۱۔ فعل متعدی (کنایۃً) پیٹ بھر کر کھلانا۔ دھپانا۔ پیٹ بھر دینا۔ (مصرع) ہے کوئی داتا کا سخی جو آنتوں کا بل کھلوا دے (لفتیا)

**اِنتہا**۔ ع۔ اسم مؤنث۔ اخیر۔ حد۔ انجام۔ اختتام۔ انت۔ نہایت +

**اِنتہا کا**۔ ۱۔ صفت۔ پرلے درجہ کا۔ نہایت درجہ کا۔ بہت۔ نہایت۔ از حد۔ جیسے اِنتہا کا بے حیا +

**اَنتی سار**۔ (ہ) اِسم مذکر۔ سُوء ہضمی۔ بدہضمی۔ ناگوارہ کھانا۔ اَن پچ۔ غیر منہضم جیسے سارا کھایا پیا اَنتی سار ہو گیا۔

**اَنتی سار ہو کر نِکلنا**۔ ہ۔ فعل لازم (۱) دستوں کی راہ نکلنا۔ کٹ کٹ کر نکلنا + ہیضہ ہونا + تخمہ ہونا + انگ نہ لگنا۔ ہضم نہ ہونا جیسے (فقرہ) ہمارا کھلایا اَنتی سار ہو کر نکلے۔ (ہندو اتیسار کہتے ہیں)

**آنتیں**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ آنت کی جمع۔ رودہا۔ انتڑیاں +

**آنتیں سمیٹنا۔ یا۔ مسوسنا**۔ ۱۔ فعل لازم۔ (ہندو) بھوکا رہنا۔ بھوک کی برداشت کرنا۔ (فقرہ) رات بھر آنتیں سمیٹے پڑا رہا +

**آنتیں سُوکھنا**۔ ۱۔ فعل لازم۔ بھوک کے مارے انتڑیوں کا سُوکھ جانا۔ فاقہ کرنا۔ بھوکا مرنا۔ فاقہ کشی کرنا۔ بھوکوں مرنا +

**آنتیں قل ہو اللہ پڑھنے لگیں**۔ ۱۔ محاورہ۔ بھوک کے مارے خاتمہ ہونے لگا۔ فاتحہ پڑھنے کی نوبت آ گئی۔ بھوک کے مارے خاتمہ قریب ہے۔ نہایت بھوک لگ رہی ہے۔ بھوک کا غلبہ ہے۔ بھوک کے مارے قل ہو گیا۔ بھوک کے مارے مرنے لگے ؎

خالی ہیں تمام میری حالت ہے مگر آنتیں پڑھتی ہیں قُل ہو اللہ ہر دم (ناسخ) (فقرہ) بھوک کے مارے آنتیں قُل ہو اللہ پڑھنے لگیں +

**آنتیں گلے میں آنا۔ یا۔ پڑنا**۔ ہ۔ فعل لازم۔ کسی بلا میں مبتلا ہونا۔ دِق ہونا۔ دِقت میں پڑنا۔ مُصیبت میں پھنسنا۔ بلا گلے پڑنا۔ آفت میں پھنسنا۔ جنجال میں پھنسنا (فقرہ) بیاہ کرتے تو کر لیا پر اب آنتیں گلے میں آ رہی ہیں۔ اِس کام کو کرتے تو ہو کہیں آنتیں گلے میں نہ پڑ جائیں +

**آنتیں مُنہہ کو آنا**۔ ہ۔ فعل لازم۔ (عوام جس جگہ کلیجہ منہ کو آنا بولتے ہیں وہیں یہ بھی بولتے ہیں) ناک میں دم آنا۔ تنگ ہونا۔ بیزار ہونا۔ گھبرا جانا۔ ناگوارِ خاطر ہونا۔ جی اُکتانا۔ دم گھبرانا۔ دم اُلٹنا۔ طبیعت بولانا۔ دم گھٹنا۔ دم بولانا۔ نہایت ناگوار گزرنا۔ عذاب میں مبتلا ہونا +

**آنٹ**۔ ہ۔ اِسم مؤنث۔ س [illegible] آ۔ بمعنے اطراف۔ نہ بمعنے باندھنا۔ یعنے چاروں طرف سے روکنا (۱) گرہ کا لفظ۔ بندش۔ البیٹ۔ بند۔ گتھی۔ گتھی۔ پیچ۔ بل (فقرہ) دھوتی کی آنٹ کھل گئی (ہندو) (۲) رُکاوٹ۔ اِنقباض۔ رُکاوٹ۔ شکر رنجی۔ کدورت (فقرہ) دِل میں آنٹ نہ رکھو صاف ہو جاؤ (۳) کینہ۔ بُغض۔ نفاق۔ مداوت۔ عداوتِ باطنی۔ ان بن۔ دُشمنی۔ مخالفت۔ لاگ۔ لاگ ڈانٹ۔ اَمرش۔ کپٹ۔ حسد ؎

تو بُو دِل میں کا فنہ رکھتی ہے زُلف بے وجہ آنٹ رکھتی ہے (شاد لعیہا)

(۴) گھسا یار گڑ یا سونے یا چاندی کے کھرا پن دیکھنے کے لئے جو گھسنا۔ ریتی سے گھسکر تپاسئے۔ روپیہ کو بھی لگنے سے بھی مُراد ہے +

**آنٹ پڑنا**۔ ہ۔ فعل لازم (۱) گرہ پڑنا۔ گانٹھ لگ جانا۔ گتھی پڑنا۔ اُلجھ جانا۔ گانٹھ پڑ جانا۔ (فقرہ) ڈور میں آنٹ پڑ گئی (۲) دِل میں فرق آنا۔ بُغض ہونا۔ ان بن ہونا۔ نفاق ہونا۔ دُشمنی ہونا۔ عداوت ہو جانا (فقرہ) دِل میں آنٹ پڑی مُشکل سے نِکلتی ہے۔ دِلوں میں آنٹ پڑ گئی +

**آنٹ سانٹ**۔ ہ۔ اِسم مؤنث (آنٹ۔ سانٹ) (۱) اٹ سٹ۔ جوڑ توڑ۔ سازباز۔ بہانہ۔ سازش۔ بنوٹ۔ گٹھ جوڑ (فقرہ) ان کی آپس کی آنٹ سانٹ سانٹ ترچھی ہی جاتی ہے۔ (۲) عہد و پیمان۔ میل جول۔ آشنائی۔ دوستی۔ میل۔ بھگت۔ (فقرہ) ان دونوں کی آنٹ سانٹ ہے +

---

لہ چونکہ وہ دستی پڑ جاتی ہے اور تو ولتی ہے جس سے بنا آنٹ ہو گیا +

**آنٹ نِکلنا** ۔ ہ ۔ فعل لازم ۔ دل کا فرق نکلنا ۔ دل صاف ہونا ۔ رنجش دُور ہونا ۔ (فقرہ) برسوں کی آنٹ پڑی ہوئی آج نکلی ہے +

**اَنٹا** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ (۱) بڑی گولی یا کوڑی (۲) افیون کی بڑی گولی ۔ (۳) ایک نشانہ بازی کا کھیل ہے جو انگریزلوگ ہاتھی دانت کی گولیوں سے میز پر کھیلاتے ہیں +

**اَنٹا چت ہونا** ۔ ہ ۔ فعل لازم ۔ نشہ میں بدمست رہنا ۔ نشہ میں غرقاب ہونا ۔ نشہ میں غش ہونا ۔ نشہ میں چور ہونا +

**اَنٹا غفیل ہونا** ۔ ا ۔ فعل لازم (۱) (دیکھو انٹا چت ہونا) (۲) مدہوش ہوکر گر پڑنا ۔ نہایت بدمست ہونا +

**اَنٹا گُڑ گُڑ ہونا** ۔ ہ ۔ فعل لازم (۱) (دیکھو انٹا چت ہونا) (۲) نشے میں گر پڑنا ۔ ہوش نہ رہنا ۔ (نشہ باز)

**اَنٹا گھر** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ انٹا کھیلنے کی جگہ ۔ بلیرڈ روم +

**اِنٹرسٹ** ۔ انگلش ۔ (Interest) اسم مذکر (۱) دلچسپی[1] (۲) فائدہ ۔ سُود

**اِنٹرینس** ۔ انگلش ۔ (Entrance) اسم مذکر ۔ دخال ۔ پیٹھ ۔ ابتدا ۔ دروازہ ۔ امتحان داخلہ ۔ وُہ ابتدائی امتحان جس کو پاس کرنے کے بعد طالب علم کالج یا یونیورسٹی میں داخل ہو سکتا ہے +

**اَنٹی** ۔ ہ ۔ اسم مؤنث ۔ (۱) گھائی ۔ انگلیوں کا درمیانی فرق (۲) پھٹا پھینٹی ۔ اٹی ۔ سُوت یا ریشم کی لچھی (۳) جب بچے وہاں کی انٹی کہتے ہیں تو وہاں بلا کی انگلی کو کلمے کی انگلی پر چڑھا لینے سے غرض ہوتی ہے (۴) اٹیرن ۔ وُہ آلہ جس پر سُوت لپیٹتے ہیں (۵) انشت دہ بیٹھی ہوئی لچھی جو پتنگ باز چھوٹی انگلی اور انگوٹھے کے درمیان لپیٹ کر ڈور کی بنا لیتے ہیں ۔ (عوام اٹی بولتے ہیں)

**اَنٹی باز** ۔ ا ۔ اسم مذکر ۔ وُہ شخص جو انگلیوں کی گھائی میں کوئی چیز چھپا لے جواریوں کی اصطلاح میں فریبی ۔ دغا باز ۔ دھوکے باز +

**اَنٹی بازی** ۔ ا ۔ صفت چالاکی سے انٹی میں کوئی چیز غائب کر دینی ۔ عیاری ۔ چالاکی ۔ عیاری +

**اَنٹی کرنا** ۔ ہ ۔ فعل متعدی ۔ (۱) اٹیرنا ۔ لپیٹنا ۔ بالشت پر ڈور یا سُوت وغیرہ لپیٹنا ۔ لچھی بنانا ۔ اٹی بنانا (۲) کیھکا نال فریب سے لینا +

**اَنٹی مارنا** ۔ ہ ۔ فعل متعدی ۔ (۱) جوا کھیلتے وقت کوڑی کو گھائی میں چھپا لینا ۔ تیرکرنا ۔ غائب کرنا ۔ چُرا لینا ۔ اُڑا لینا (۲) دھوکا دیکر یا فریب سے



پکڑ سے لینا ۔ (بازاری آدمی بولتے ہیں) +

**آنٹی** ۔ ہ ۔ اسم مؤنث ۔ از (آنٹ) گنوار (اٹی) (۱) کشتی میں ایک ٹانگ کا داؤں ہے جس سے حریف کو اُچھال کر گرا دیتے ہیں (۲) اڑنگا ۔ (فقرہ) ایک آنٹی میں اوندھے مُنہ آ رہا (۳) سُوت کی پھینٹی ۔ سُوت کی انٹی + کلاوہ (۴) دھوتی کی اڑسن ۔ دھوتی کی لپیٹ یا گرہ جس میں اکثر روپیہ پیسا اڑس لیتے ہیں ۔ نیفہ کی گرہ ۔ جانا جیب یا پاکٹ (فقرہ) تمہارے میری آنٹی میں پڑے ہیں ۔ میں تو کچھ کہہ آنٹی میں اڑا سکتا ہوں (۵) لکڑی کی گٹھا ۔ گھاس کا بوجھا ۔ پُولا ۔ گٹھا +

**آنٹی دینا ۔ یا مارنا** ۔ ہ ۔ فعل متعدی ۔ اڑنگا لگانا ۔ اڑنگا مارنا ۔ ٹانگ میں ٹانگ اس طرح مارنا کہ جس سے دوسرا شخص گر جائے +

**آنٹی لگانا** ۔ ہ ۔ فعل متعدی ۔ گرہ دینا ۔ باندھنا ۔ اڑسنا ۔ ٹھونسنا ۔

**آنٹھی ۔ یا ۔ اَنٹھی** ۔ ہ ۔ اسم مؤنث ۔ (پورب) س (अष्ठि) اشٹی (۱) چیاں ۔ تخم ۔ گٹھلی ۔ بیج (۲) گرہ ۔ گانٹھ (۳) بالغہ کی پستان ناریٹے (۴) دو مادّوں کا اکٹھا ہو جانا ۔ جاڑ ۔ سختی +

**اَنجام** ۔ ف ۔ اسم مذکر ۔ (۱) آخر ۔ اخیر ۔ خاتمہ ۔ انتہا ۔ عاقبت ۔ انت (۲) نتیجہ ۔ پھل ۔ ثمرہ +

**اَنجام پر پہنچانا** ۔ ا ۔ فعل متعدی ۔ اختتام پر پہنچانا ۔ تمام کرنا ۔ پُورا کرنا ۔ نمٹانا ۔ ختم کرنا +

**اَنجام پر پہنچنا** ۔ ا ۔ فعل لازم ۔ اختتام پر پہنچنا ۔ تمام ہونا ۔ پُورا ہونا ۔ نتائج پہنچنا

**اَنجام دینا** ۔ ا ۔ فعل متعدی (۱) کسی کام کو پُورا کرنا ۔ اختتام کو پہنچانا ۔ ختم کرنا (۲) انصرام کرنا ۔ بندوبست کرنا ۔ اہتمام کرنا ۔ بہم پہنچانا (۳) نبٹانا ۔ نمٹانا ۔ نبیڑنا +

**اَنجام سوچنا** ۔ ا ۔ فعل لازم ۔ دُور اندیشی کرنا ۔ عاقبت اندیشی کرنا ۔ پہلی آنکھ کر سوچنا +

**اَنجام کار** ۔ ف ۔ تابع فعل ۔ آخر کار ۔ اخیر کو ۔ القصہ ۔ الغرض + یا رکرد

**اَنجام ہونا** ۔ ا ۔ فعل لازم ۔ (۱) پُورا ہونا ۔ تمام ہونا ۔ آخر ہونا ۔ اختتام کو پہنچنا (۲) عاقبت کا نتیجہ ظاہر ہونا ۔ اخیر نتیجہ نکلنا ۔ نتیجہ نکلنا +

**اَنجان** ۔ ہ ۔ صفت ۔ ناواقف ۔ اجنبی +

**اَنجر پنجر** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ ہڈی پسلی ۔ جوڑ جوڑ ۔ عضو عضو +

**اَنجر پنجر ڈھیلے ہو جانا** ۔ ہ ۔ فعل لازم ۔ بعضا کا کھلا ہوا ۔ مضمحل ہو جانا +

[1] مذاق ۔ وابستگی ۔

**انجم** - ع - اسم مذکر۔ ستارے۔ تارے +

**انجماد** - ع - اسم مذکر۔ بستگی۔ جماوٹ۔ غلظت۔ جماؤ +

**انجمن** - ف - اسم مؤنث۔ سبھا۔ مجلس۔ سوسائٹی۔ مجمع۔ جلسہ۔ رفاہ عام۔

**انجن** - ہ - اسم مذکر۔ س (انجن) (۱) سُرمہ۔ تُوتیا۔ کُحل (۲) کاجل +

**انجن سار** - ہ - صفت۔ سُرگیں جیسے ایک تو نینا دوجے سرمہ بھرے ... (انجن سار دینی اوّل چشم غبار آلودہ دوم سُرگیں) +

**انجن سارنا** - ہ - فعل متعدی۔ سُرمہ لگانا۔ سُرمہ گھلانا +

**انجن** - انگلش (Engine انجن) اسم مذکر۔ کل۔ آلہ۔ بھاپ کی کل۔ (انگریزی میں اس کا تلفظ اینجن ہے) +

**انجنا - یا - آنجنا** - ہ - فعل لازم۔ سُرمہ یا کاجل لگانا +

**انجن ہاری** - ہ - اسم مؤنث۔ (۱) گُہانجنی۔ گُہانی۔ وہ پھنسی جو آنکھ کے کونے کے قریب ہو جاتی ہے (۲) ایک قسم کی مکھی کا نام ہے جو بھڑ کی ابتدائی اور کُمہاری کے نام سے مشہور ہے۔ یہ مکھی اکثر دیوار یا کھول میں گیلی مٹی سے گھر بنایا کرتی ہے اسی مٹی سے پانی میں گھس کر گُہانجنی پر لگانے سے فائدہ ہو جاتا ہے +

**انجیر** - ف - اسم مذکر۔ ایک پھل کا نام ہے جو گولر سے مشابہ مگر اس سے بڑا ہوتا ہے مزاجاً اوّل درجہ میں گرم دوم درجہ میں تر +

**انجیل** - یونانی - اسم مؤنث۔ لغوی معنے مژدہ۔ خوشخبری۔ اصطلاحی معنی وہ آسمانی کتاب جو حضرت عیسیٰ پیغمبر علیہ السلام پر نازل ہوئی +

**انچ** - انگلش (Inch) اسم مذکر۔ گز کا چھتیسواں حصہ۔ تین جَو لانبائی کی مقدار

**آنچ** - ہ - اسم مؤنث۔ س (آنچی) پال (اچّی) - اصل (انچ) (۱) شعلہ۔ لو۔ لپٹ۔ لہک۔ گرمی۔ شعلۂ آتش۔ (فقرہ) کھانا پکتا ہے آنچ ہو رہی ہے۔ (۲) آگ۔ آتش۔ اگن۔ نار۔ (ہندو) (فقرہ) ذرا سی آنچ دینا۔ آنچ اور ذرا دیکھتے رہنا آنچ بجھنے نہ پائے۔ (۳) تاؤ۔ جوش (فقرہ) ایک آنچ کی کسر ہے (۴) گرمی۔ تپش۔ تیزی۔ بھبک۔ بھبوکا۔ بھبکا ؎

لاکھ جل جل کے ہوا آہ تن لاغر اپنا ... شعلہ فشاں داغ دل زار کی آنچ (شیفتہ)

(۵) مادری جوش۔ مامتا۔ محبت۔ جوش خون جیسے بیٹے کی آنچ۔ لڑکے کی آنچ۔ اولاد کی آنچ (۶) زخم۔ گھاؤ۔ جراحت ؎

جوہر تیغ سے خوار ہے گرمی حسن ... کان گرہ نہ ہو گئے آنچ سے تلوار لگی (برق)



(فقرہ) تلوار کی آنچ بُری ہوتی ہے۔ (۷) آبداری۔ دھار۔ باڑ + روشنی۔ چمک (۸) آسیب۔ صدمہ۔ آزار۔ چوٹ۔ ضرب۔ ایذا ؎

دل کو جیسے لگی ہے تیغ نگہ یار کی آنچ ... کہ سنبھلتی نہیں ہر ایک سے تلوار کی آنچ (مومن)

بندہ ہوا ہیں وفن ہو کے گلزار میں ... قبر لگے پہ فرق نہ آیا قرار میں (دبیر)

تیغوں کی آنچ سے نہ رہا اختیار میں ... سختی جو جنگ میں تھی وہ گرمی ہے نار میں (دبیر)

میں جانتا ہوں یا کہ میرا دل ہے جانتا

دل سے زیادہ خالق عادل ہے جانتا

(فقرہ) ذرا آنچ نہ آنے دی صاف بچا لایا (۹) نقصان۔ ضرر۔ زیاں + اندیشہ۔ خوف۔ ڈر۔ جوکھوں۔ (فقرہ) سچ کو آنچ نہیں (مثل) سانچ کو آنچ نہیں۔ (۱۰) تاب۔ تابش۔ گرمی۔ تپش۔ حدت ؎

تلوار کی سب آنچ سے بیتاب ہو گئے ... ٹھہرا نہ کوئی غیر ترے امتحان میں (امانت)

(۱۱) شہوت۔ کام دیو۔ ولولہ۔ جوش۔ خواہش۔ ہوس۔ خواہش نکاح ؎

آنچ پیڑو کی بُری ہوتی ہے او بیرنا ... داغ شباب کے چھٹنے کا مجھے کیا مجھ ... (دبیر)

(مثل) کوکھ کی آنچ سہی جاتی ہے پیڑو کی آنچ نہیں سہی جاتی (۱۲) مصیبت۔ بلا۔ آفت۔ (فقرہ) کوئی کسی کی آنچ میں نہیں گرتا (۱۳) آتشِ معدہ۔ بھوک کی آگ جیسے آنتوں کی آنچ (۱۴) لالچ۔ طمع۔ حرص۔ (فقرہ) پیسہ کی آنچ میں سب گرتے ہیں۔ پیسے کی آنچ بُری ہے +

**آنچ آنا** - ہ - فعل لازم۔ (۱) بھاپ لگنا۔ بھاپ پہنچنا۔ حرارت پہنچنا (۲) صدمہ پہنچنا۔ آسیب پہنچنا۔ آزار پہنچنا۔ چوٹ لگنا۔ ضرب لگنا۔ دکھ ہونا۔ ایذا پہنچنا۔ اثر پہنچنا + جراحت آنا +

میں جانے کبھی تو غم نہیں ہائے ... ڈر ہے کہ تجھ پہ آنچ آ جائے دکھ ... (تسلیم)

(۲) نقصان ہونا۔ ضرر ہونا۔ زیاں ہونا۔ (۳) مصیبت آنا۔ آفت آنا۔

**آنچ دکھانا** - ہ - فعل متعدی۔ (شبیہ) آگ دکھانا۔ گرم کرنا۔ جلانا + (فقرہ) پھاڑے کو آنچ دکھا لو۔ گھی کو آنچ دکھا لو +

**آنچ کھانا** - ہ - فعل متعدی۔ (۱) پختہ ہونا۔ پکنا + تاؤ لگنا۔ تاؤ کھانا۔ زیادہ پک جانا (فقرہ) یہ حلوا سوہن ذرا آنچ کھا گیا ہے (۲) گرم ہونا۔ (۳) گُھٹنا۔ پکنا (۴) گداز ہونا + ملائم ہونا + رائی کائی ہونا۔ گلنا ؎

آتش عشق میں ثابت دل ... آنچ کھا کھا کے یہی قائم ... (آتش)

**آنچ نہ آنا** - فعل لازم۔ (۱) کچھ صدمہ نہ پہنچنا۔ ایذا نہ ہونا۔ اثر نہ پہنچنا ؎

تجھ پہ آنچ آئے گی نہ دود ... میں ... ساتھ اپنے جو چشم تر ہو گی (امانت)

آنچ

راحت ہو غم جو فضلِ خدا ہو شریکِ حال — آتش میں گر کے آنچ نہ آئی خلیل پر (امیر)

(۲) کچھ نقصان ہونا۔ جوکھوں ہونا (۳) دھبّہ لگنا۔ داغ لگنا۔ ندامت آنا۔ (فقرہ) ساری بہنا کا اپنے مراد شادی کر کے تم پر آنچ نہ آئے +

**آنچ نہ آنے دینا۔** ف۔ فعل متعدی۔ (۱) کوئی آسیب یا صدمہ نہ پہنچنے دینا۔ (۲) کچھ نقصان یا ضرر نہ ہونے دینا +

**اِنچارج۔** انگلش۔ اسم مذکر۔ وہ شخص جس کی تحویل میں کوئی چیز ہو + تحویلدار۔

**اُنچائی۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ بلندی۔ ارتفاع +

**آنچل۔** ہ۔ اسم مذکر۔ س (आंचल) انچل۔ بحذف (انچر۔ انچرا۔ اچرا) عوام اچلا۔ (۱) پلا۔ پلّو (۲) کور۔ کنارہ۔ کپڑے کا کنارہ۔ دوپٹے کا کنارہ۔ شال یا اوڑھنی کا دامن ۔

آنچل ہوا وہ نقابِ عارض — سہرا ہوا ان حبابِ عارض (رنگ آمیز)

آنچل اس حسن کا ہاتھ آتا نہیں — ریزہ پا کا سا اس کا پھیر ہے (رسا)

(۳) چھاتی۔ پستان۔ چوچی۔ دودھی۔ تھن (ہندنیاں بولتی ہیں) (فقرہ) بی بی دو دن سے چھوکرا آنچل منہ میں نہیں لیتا ہے (۴) مجازاً چوڑی گوٹ۔ سنجاف +

**آنچل پڑنا۔** ف۔ فعل لازم (عو) (۱) جسم یا سر سے آنچل چھوایا جانا۔ کسی پر آنچل کا سایہ پڑنا۔ کسی چیز سے آنچل کا مس ہو جانا +

(عورتوں کا خیال ہے کہ اگر کوئی گرگو کی بیماری والی عورت اپنا آنچل ٹوٹکے کے طور پر کسی بچہ پر ڈالدے تو وہ بچہ اور اسکی ماں اُس عورت کی بلا یا مرض میں گرفتار ہو جاتے ہیں)

(۲) چھوت والی یعنی متعدی بیماری بھی اکثر آنچل کے پڑ جانے سے لگ جاتی ہے۔ (فقرہ) دیکھو بہن ذرا بچہ پر آنچل نہ پڑ جائے +

**آنچل پلّو۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (آنچل + پلّو) (عو) آنچل۔ دوپٹے کا عرض کنارہ جسکے کونوں پر ترنج بنا دیتے ہیں۔ پلّو آنچل کے آگے جھالر سے بنا ہوا تقریباً آدھ گز چوڑا تمامی کا حاشیہ لچکے کی وضع کا لگایا جاتا ہے وہ پلّو کہلاتا ہے۔

(ایسے دوپٹے نہایت وقعت اور امیرانہ ٹھاٹھ کی علامت خیال کئے جاتے ہیں اب اسکا رواج بہت کم ہے) +

**آنچل پھاڑنا۔** ف۔ فعل متعدی (عو) (۱) آنچل کترنا (۲) ٹوٹکا کرنا۔ بانجھ عورت جس عورت کے بچے نہیں جیتے یا جو بانجھ ہوتی ہے وہ کسی اور بچہ والی عورت کا آنچل کتر لیتی اور اُس کو جلا کر پھانک لیتی ہے جس سے

آنچ

حسبِ اعتقادِ مستورات اُس کے بچے تو مر جاتے ہیں اور اس کے ہو جاتے ہیں +

**آنچل دبانا۔** ف۔ فعل متعدی۔ (ہندو عو) دودھ پینا۔ چھاتی منہ میں لینا۔ (فقرہ) چھوکرے نے آج آنچل نہیں دبایا۔ بید کو دکھاؤ +

**آنچل دینا۔** ف۔ فعل متعدی۔ (ہندو عو) بچہ کے منہ میں چھاتی دینا۔ چوچی دینا۔ بچہ کو دودھ پلانا +

**آنچل ڈالنا۔** ف۔ فعل متعدی (عو) عوام۔ (اچلا ڈالنا) مسلمان عورتوں میں ایک رسم ہے کہ جس وقت دولہا عقد بندھنے کو دلہن کے گھر میں بریت رسم ادا کرنے جاتا ہے تو اس کی بہن بخیال تحفظ نظرِ بد دروازے سے اپنے بھائی کے سر پر آنچل ڈال کر مقامِ عقد تک لے جاتی ہے اور اس آنچل ڈالنے کا نیگ اُس کو دیا جاتا ہے جس سے ایک غرض یہ بھی ہوتی ہے کہ دولہا میاں بگوڑے ملتے نہیں ہیں خدا رکھے ان کے سر پر اور بھی والی وارث اور کنبہ موجود ہے ۔

ماں جائی بہن بڑی لو آنچل ہے سر کا — جوتا چھپا کے نیگ میں دولہا کی سالیاں ...
کھڑکا ہو بھائی ذکیوں ڈال کر آنچل سر پر — صورت لگتی ہے گھونگھٹ نے تیری ماں جائی کیا (ر)

**آنچل سر پر ڈالنا۔** ف۔ فعل متعدی۔ دوپٹہ سر پر ڈالنا۔ دوپٹہ اوڑھنا۔ کپڑا سر پر ڈالنا۔ (فقرہ) لڑکی دونوں وقت ملتے ہیں آنچل سر پر ڈال لے (عو)

**آنچل سنبھالنا۔** ف۔ فعل متعدی (عو) آنچل اٹھانا۔ آنچل اُڑس لینا۔ آنچل درست کرنا۔ (فقرہ) لڑکی آنچل سنبھال کر چل (عو) +

**آنچل لینا۔** ف۔ فعل متعدی۔ (ہندو عو) مہمان عورت کی آؤ بھگت کرنی۔ جو عورت مہمان آئے اُسکا استقبال کرنا اور اُس کے دوپٹہ کا کنارہ تعظیماً چھونا جس طرح گوڑے چھوتا۔ قدم لینا۔ پاؤں پڑنا وغیرہ + (فقرہ) بی بی تیری بھابی آئی ہے اٹھ کر آنچل لے (۲) دولہا کا دلہن کے دوپٹہ سے ہاتھ پونچھنا +

**آنچل میں بات باندھنا۔** ف۔ فعل متعدی (عو) (۱) بات پلّے باندھنا (۲) کسی کی نصیحت یا قول کو یاد رکھنا۔ کسی بات کو کان میں ڈال رکھنا۔ تمسک کر رکھنا (فقرہ) ہماری بات کو آنچل میں باندھ رکھو ان میاں بیوی کی بنی ہے نہ بنیگی + ۔

نہیں شکوہ کہ مجھ نہ کھا دھایا ر — آنہ مگر دی اس کی چھل بل میں
سرکی چادر تلک نہ چھوڑے گا — باندھ رکھ میری بات آنچل میں (...)

**آنچل میں باندھنا۔** ف۔ فعل متعدی (عو) (۱) پلّے میں باندھنا۔ دوپٹے

انچ

میں گرہ لگانا۔ گانٹھ باندھنا (۲) کسی چیز کو دینے کے لئے ہر وقت اپنے پاس رکھنا۔ یاد رکھنے کے لئے آنچل میں گرہ دے لینا۔ یاد رکھنا (فقرہ) تمہاری ۔ دوپٹہ آنچل میں باندھے پھرتی ہوں جب کوئی بھول جاؤ (؟)

**آنچل میں سات باتیں باندھنا**۔ ہ۔ فعل متعدی ٹونا کرنا۔ جادو کرنا۔ ٹوٹکا کرنا (ہندو عو)

**اَنچھر**۔ ہ۔ اِسم مذکر (۱) حرف۔ اکشر (۲) منتر جادو کے بول +

**اِنحراف**۔ ع۔ اسم مذکر۔ (۱) اِنکار۔ مخالفت۔ روگردانی۔ تجاوز۔ خلاف ورزی۔ نافرمانی۔ عدول حکمی + بغاوت۔ برگشتگی (۲) اِنعکاسِ شعاع۔ اِنحرافِ شعاع +

**اِنحصار**۔ ع۔ اِسم مذکر۔ (۱) حلقہ۔ گھیرا (۲) منحصر۔ حصر + موقوف

**اَندارا**[1]۔ ہ۔ اِسم مذکر۔ بہت چوڑا اور گہرا کنواں جس میں بے انتہا پانی ہو +

**اَنداز**۔ ف۔ اِسم مذکر۔ (۱) ڈھنگ۔ طور۔ طرز۔ ساخت (۲) آن۔ ادا۔ چھب (۳) اٹکل۔ قیاس۔ تخمینہ (۴) نمونہ۔ کیل۔ پیمانہ (۵) تعداد۔ شمار +

**انداز اُڑانا**۔ ف۔ فعل متعدی۔ دوسرے کی وضع اختیار کر لینا۔ پوری پوری تقلید کرنا +

**انداز بیٹھی**۔ ف۔ اِسم مؤنث (عو) نخرہ بازی۔ ناز۔ نازو اپنے نازو انداز پر فخر کرنا +

**اَندازہ**۔ ف۔ اِسم مذکر (۱) تخمینہ۔ قیاس۔ اٹکل۔ تکڑمہ۔ (۲) تعداد۔ شمار (۳) ہڈول شکل۔ بانگی۔ (۴) ڈھنگ۔ طور (۵) تول۔ جانچ۔ ناپ (۶) تال۔ سم (۷) پیمانہ۔ موازنہ +

**اَندام**۔ ف۔ اِسم مذکر۔ (۱) جسم۔ کایا۔ بدن۔ تن۔ انگ۔ دیہہ (۲) عضو۔ بدن کا کوئی حصہ۔ جوڑ +

**اَندامِ نہانی**۔ ف۔ اِسم مؤنث۔ شرمگاہ۔ فرج۔ مقامِ مخصوص +

**اندر**۔ ف۔ ظرفِ مکان۔ خلاف باہر۔ بیچ۔ بھیتر۔ میں۔ درمیان +

**اِندر**۔ ہ۔ اِسم مذکر۔ (۱) کنوری سنے۔ چترائی۔ چالاکی (۲) دیوتاؤں کا راجہ (۳) بہشت کا راجہ + رضوان (۴) مینہ برسانے والا دیوتا (۵) رعد۔ گرج (۶) سراوگیوں کی اصطلاح میں وہ چند بنے ٹھنے اور آراستہ پیراستہ ٹھاکروں کو نہلانے والے آدمی جو انت چودس کے دن کسی کچھ تر کنوئیں سے باجے گاجے کے ساتھ چاندی کے آبخوروں میں پانی لا کر ان کو نہلاتے ہیں۔ دہلی میں اس کا بھی خاصہ میلا ہوتا ہے +

**اِندر جال**۔ ہ۔ اِسم مذکر۔ عیاری کا جال۔ شعبدہ۔ چھل۔ فند۔ فریب +

**اِندر کا اکھاڑا**۔ ہ۔ اِسم مذکر۔ (۱) راجہ اِندر کی سبھا جس میں حوریں ناچتی ہیں۔ (۲) وہ محفل جہاں بہت سے اربابِ نشاط جمع ہوں پریوں کا جمگھٹا۔ پریوں کا اکھاڑا +

**اِندر جَو**۔ ہ۔ اِسم مذکر۔ ایک قسم کا تخم جو کی مانند ہے جسے فارسی میں زبانِ گنجشک عربی میں لسان العصافیر کہتے ہیں مزاجاً دوم درجہ میں گرم اور اوّل میں تر +

**اِندرایَن**۔ ہ۔ اسم مذکر دس (इन्द्रवारुणी) (۱) ایک قسم کی بوٹی اور اس کا پھل ہندی میں پھر پھیندا عربی میں حنظل۔ فارسی میں خربزہ تلخ کہتے ہیں مزاجاً دوم درجہ میں خشک چوتھے میں گرم +

**اِندرایَن کا پھل**۔ ہ۔ اِسم مذکر۔ اوّل معلوم۔ دوم دیکھنے میں خوبصورت اور کھانے میں بُرا۔ صورت حرام بد تند مزاج +

**اَندرَوالا**۔ ف۔ اِسم مذکر (عو) دل۔ جی۔ من + جیوڑا۔ طبیعت۔ اندرونہ۔ ضمیر

**اَندرُون**۔ ف۔ صفت۔ تابع فعل۔ اندر۔ بھیتر +

**اَندرُونِ خانہ**۔ ف۔ تابع فعل۔ گھر میں + خانگی طور پر۔ باہم۔ آپس میں +

**اِندری**۔ ہ۔ اِسم مؤنث۔ (۱) اِدراک۔ حواس خمسہ۔ حواس خمسہ ظاہری و باطنی کی ہر ایک حس کو اندری کہتے ہیں (۲) عضوِ تناسل۔ قضیب۔ اندرونی عضو (۳) خواہشِ نفسانی۔ کام دیو جیسے اندری کے بس میں ہونا +

**اِندری جگری**۔ ہ۔ اِسم مؤنث۔ ضبطِ اِنزال یعنی امساک کے ایک طریقہ کا نام ہے جس کی مشق کرنے سے آدمی کی منی دیر میں نکلتی ہے +

**اَندَک**۔ ف۔ صفت۔ ذرا۔ کم۔ تھوڑا۔ قلیل +

**اَنڈنٹ**۔ (انگلش Indent) اِسم مذکر۔ (۱) درخواست + فہرست اشیاء مطلوبہ (۲) معاہدہ۔ اِقرار نامہ۔ قول و قرار۔ قرار داد +

**اَندوہ**۔ ف۔ اِسم مذکر۔ (۱) غم۔ الم۔ رنج (۲) فکر۔ تردد۔ تشویش (۳) مصیبت

**اَندھ**۔ ہ۔ اِسم مؤنث۔ تیرگی۔ سیاہی۔ اندھیری۔ اندھیرا۔ تیرگی چشم +

**اندھ آنا**۔ ہ۔ فعل لازم (۱) اندھیرا ہو جانا (عو)۔ رتوندا آنا۔ اندھا بنانا + کہانا (۲) جان پر بننا۔ آفت آنا۔ موت آنا۔ (فقرہ) مجھے تو میرا کام کر دو بہن کی اندھ آتی ہے

**اَندھا**۔ ہ۔ صفت دس (अन्धा اندھا) (۱) نابینا۔ بے بصر۔ کور۔ انّی (۲) دھندلا۔ تاریک۔ مدھم۔ غیر شفاف (۳) غافل۔ بے خبر۔ ناواقف۔ نادان (۴) جاہل۔ بے پڑھا۔ ناخواندہ +

**اَندھا آئینہ**۔ ہ۔ اِسم مذکر۔ وہ آئینہ جس میں کچھ نہ دکھائی دے۔ غیر شفاف آئینہ۔ دھندلا شیشہ +

[1] یہ لفظ اِنکسروا یعنی دونوں طرح بولا جاتا ہے ہندی کو شش ہے اندھا ہارا کنواں بھی بولا جاتا ہے یہ لفظ سنسکرت अन्धा اندھ سے ماخوذ ہے +

